الجواب

یہاں بھی وحی نبوت مراد نہیں بلکہ الہام ہے جیسا کہ تفاسیر میں مصرح ہے اور مفصل جواب ابتدائی بحث میں دے چکا ہوں جس کا جواب الجواب کیا ہو سکتا نام تک نہیں لیا گیا اور اس کی لاجوابی کا زبان حال سے اعتراف ہی کرنا پڑا۔

ساتویں آیت۔

قلنا یا ذا القرنین اما ان تعذب الایۃ

یہاں بھی شہادت کا مکرر استدلال دہرایا ہے میں بھی ابتدائی بحث کے مدلل جواب کی طرف عدالت کی توجہ مبذول کرتا ہوں۔ جو حضرت ذوالقرنین کو نبی کہتے ہیں ان کے نزدیک تو یہ آیت انبیاء سے مخصوص ہے اور جو انہیں نبی نہیں کہتے ان کے نزدیک یہ الہام ہے جیسا کہ علامہ سیوطی نے کہا ہے لم یکن نبیاً پس انہوں نے یہ تفسیر کی ہے قلنا یا ذا القرنین ۔ بالالہام۔ ہم نے ذوالقرنین سے بذریعہ الہام گفتگو کی جلالین پ۱۶ ص۱۹ نظامی دہلی) لہٰذا یہ الہام ہوا۔ اور گفتگو وحی بلکہ وحی نبوۃ میں ہے اور یہاں وحی نبوۃ کجا مطلق وحی کا بھی لفظ نہیں۔ لہٰذا بالکل غیر متعلق ہے۔

مختار مدعا علیہ کا یہ کہنا کہ سکندر کے متعلق نبی و غیر نبی کا اختلاف مختار مدعیہ نے ابن جریر کی طرف منسوب کیا محض افتراء اور بہتان ہے۔ میں نے صرف تفاسیر کا ذکر کیا ہے اور مختار مدعا علیہ کے سوال پر تفسیر کبیر کا حوالہ بتایا تھا تفسیر کبیر کا اُسے بھی مسلم ہے۔ جلالین کا حوالہ پیش کر دیا گیا۔

تفسیر ابن جریر کا حوالہ بتایا ہی نہیں گیا۔ جواب بن نہیں پڑتا اس قسم کے لایعنی اور شرمناک بہتان و افتراء سے عہدہ برآری چاہتا ہے۔

نتائج مختار مدعی علیہ کا جواب

قول مختار مدعا علیہ۔ ان مذکورہ بالا آیات سے مندرجہ ذیل امور ثابت ہوئے۔

(۱) وحی انبیاء علیہم السلام سے مختص نہیں۔

(۲) جن طریقوں سے اللہ تعالےٰ انبیاء علیہم السلام سے کلام کرتا ہے۔ انہیں طریقوں سے غیر انبیاؤں اور اولیاؤں وغیرہ کے ساتھ ہم کلام ہوتا ہے جیسا کہ آیت نمبر ایک سے ظاہر ہے۔

(۳) فرشتوں کا نزول بھی غیر انبیاؤں پر ہوتا ہے اور خدا تعالےٰ اپنی بات فرشتوں کے ذریعہ سے پہونچاتا ہے جیسا کہ آیت ۴ و ۵ و ۶ سے ظاہر ہے۔

جوابات مرتبہ

جواب ۱۔ بحث وحی نبوۃ میں ہے اس کا غیر انبیاء پر ہونا ثابت نہ ہو سکا۔

(۲) اس آیت میں جب وحی نبوۃ مراد ہے تو انبیاء سے مخصوص ہے اور اولیاء کو وحی بمعنے الہام ہوتی ہے یہ اس آیت کے تحت میں اگر داخل مانی جائے تو یہ ہم کلامی بمعنے وحی عام یعنی لغوی ہوگی۔ جس کی یہاں بحث نہیں۔ یہاں صرف وحی نبوۃ کی تخصیص کا تذکرہ ہے، ورنہ شہد کی مکھی کو بھی وحی ہوتی ہے۔ واوحیٰ ربك الى النحل۔ پس اس معنی سے انبیاء کے ساتھ کون عقل مند تخصیص کر سکتا ہے۔

(۳) یہ پیغام بھی گو بواسطہ ملائکہ ہو۔ مگر الہام ہے جیسا کہ فتوحات میں مصرح ہے کہ الہام بواسطہ ملک بھی ہوتا ہے۔ تفصیل کے واسطے فتوحات سے باب الہام کا بیان ملاحظہ ہو نیز اصل ابتدائی بحث میں۔

(۴) یہ وحی نہیں بلکہ الہام ہے چنانچہ آیت نمبر ۴ و ۷ میں وحی کا لفظ بھی نہیں۔

(۵) یہاں بھی الہام مراد ہے نہ وحی جیسا کہ مفصل اوپر عرض کر چکا ہوں۔

(۲)

آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کے بعد باب وحی غیر تشریعی مسدود نہیں ہے

اس سلسلہ میں میں مختار مدعا علیہ نے دلائل انسداد وحی نبوت کے جواب دینے کی لاحاصل سعی کی ہے جس کی حقیقت ابھی ان شاء اللہ آشکار ہو جائیگی۔

قول مختار مدعا علیہ

"گواہان ومختاران مدعیہ نے ایک آیت یا حدیث بھی ایسی پیش نہیں کی کہ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کے بعد وحی الٰہی بند ہونا ثابت ہوتا ہو الخ،،

معلوم ہوتا ہے کہ مختار مدعا علیہ کے یہ مخصوص الفاظ ہیں جنہیں لامحالہ دہرانا ضروری ہے خواہ موقعہ ہو یا نہ ہو۔ یہی الفاظ تقریباً شہادت میں تھے جن کا مکمل جواب۔

(دلائل انسداد وحی نبوۃ بعد خاتم النبی صلی اللہ علیہ وسلم)

کا ہیڈنگ قائم کر کے دے چکا ہوں تفصیلی اعادہ کی ضرورت نہیں۔

پھر بھی مختار مدعا علیہ کی طرف سے ثبوت کا مطالبہ ہے کہ ثابت ہوا ہو یا گزارش ہے کہ جب یہ ثابت ہو چکا کہ جس میں شان نبوت باقی ہے اوسکی وحی بلاشبہ وحی نبوت ہے ایام الصلح ص ۱۴۶ نیز نبی کی وحی وحی نبوت کہلائیگی۔ سراج منیر ص ۸ نیز وحی نبوت لوازم نبوت سے ہے گ ۳ / ص ۵۳

پس تمام وہ ادلہ جو انقطاع نبوت بعد نبینا صلی اللہ علیہ وسلم یا ختم نبوت پر پیش کیے گئے وہ سب اس مسئلہ پر واضح دلیل ہیں اسی لیے صرف ایک آیت کے اعادہ پر اکتفا کی گئی جس پر مرزا صاحب کے متبعین نے یہ مغالطہ دیا

کہ کوئی بھی آیت سوائے ایک آیت کے نہیں نہ کوئی حدیث پس سنئے کہ علاوہ آیات کے خاتم النبیین کے تحت مندرج ہیں

(۱) الذین یؤمنون بما انزل الیك وما انزل من قبلك ۔

(۲) ولقد اوحی الی ھذا القراٰن لانذرکم بہ ومن بلغ ۔

(۳) تبارك الذی نزل الفرقان علی عبدہ لیکون للعالمین نذیرا ۔

نوٹ (۱) قرآن میں بعد کے تصریح کی ساتھ وحی مطلق کا بھی کہیں ذکر نہیں جرح گ ۲ ص ۳۴)

(۴) ولقد اوحی الیك والی الذین من قبلك ۔

(۵) وکذلك یوحی الیك والی الذین من قبلك ۔

(۶) قولوا امنا باللہ وما انزل الینا ۔۔ تا ۔۔ مسلمون

(۷) المر تر الی الذین یزعمون الی بہ

(۸) وما ارسلنا قبلك من المرسلین ۔

اس کا ترجمہ ومطلب واستدلال وغیرہ بیانات گواہان مدعیہ اور بحث مختار مدعیہ سے ملاحظہ ہو پھر مختار مدعا علیہ کا یہ کہنا کہ کوئی بھی آیت سوائے ایک آیت کے پیش نہ کی محض مغالطہ ہے اس قدر آیات بینات شاہد ہیں۔ البتہ ہر ہیڈنگ کے نیچے مفصل مکرر نقل نہیں کی گئی اکثر جگہ حوالوں پر اکتفا کیا گیا ہے۔

نمونہ ملاحظہ ہو ۔ (احادیث مفصل (۲۵) بلکہ دعویٰ امور حوالہ ۲۰۰ سے زائد کا)

(۱) عن عائشۃ عن النبی صلی اللہ علیہ وسلم قال لا یبقی بعدہٗ من النبوۃ شئی الا المبشرات قالوا یا رسول اللہ فالمبشرات قال الرویا الصالحۃ یراھا المسلم او تری لہٗ (کنز العمال گ ۳ ص ۳۰)

(۲) عن عمر ان اناسا کانوا یواخذون بالوحی فی عھد رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم وان الوحی قد انقطع ۔ (بخاری ج ۱ ص ۳۶۰)

(۳) عن عمر لما قبض رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم وارتدت العرب قالوا لا نؤدی زکوٰۃ وقال ابوبکر لو منعونی عقالا لجاھدتھم علیہ وقلت یا خلیفۃ المسلمین ۔۔

- - - - - -

وقال اجبار فی الجاھلیۃ وخوار فی الاسلام انہ انقطع الوحی وتم الدین اینقص وانا حی ۔ مشکوٰۃ مناقب ابی بکر ص ۵۴۸ جرح گ ۱ ص ۲۶ ۲ ص ۵۱ ۔

(۴) عن انس بن مالك قال صلی اللہ علیہ وسلم ان الرسالۃ والنبوۃ قد

انقطعت ولا رسول بعدی ولا نبی قال شق ذلك علی الناس وقال ولاکن المبشرات قالوا یا رسول اللہ وما المبشرات قال رؤیا الرجل المسلم وھو جزء من اجزاء النبوۃ ---------- الخ

(جوح گ ۱۰ صف ابن کثیر جلد ۸ ص ۹۰،۸۹)

مفصل ترجمہ و مطلب بیانات اور بحث ابتدا میں ملاحظہ ہو۔ مختصر یہ کہ اس میں مندرجہ ذیل امور مصرح موجود ہیں۔

(۱) نبوۃ کے لوازم و آثار و اجزاء سے سوائے رؤیاء صالحہ کچھ بھی بعد نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم باقی نہیں۔

(۲) ان الوحی قد انقطع ۔ وحی نبوت یقیناً منقطع ہو چکی۔

(۳) انہ انقطع الوحی ۔ یقیناً معاملہ یہ ہے کہ وحی منقطع ہو چکی۔

(۴) کوئی بھی نبوۃ و رسالۃ کا جزء سوائے مبشرات (رؤیاء صالحہ باقی نہیں (نہ وحی نہ کچھ اور)

## (اقوال سلف صالحین و مسلم بزرگان دین)

گواہ مدعا علیہ ۱ و مختار مدعا علیہ کے مسلم بزرگ شیخ ابن عربی رح کی تصریح و اعلم ان لنا من اللہ تعالیٰ الالہام لا الوحی فان سبیل الوحی قد انقطع بموت رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم۔

فتوحات ج ۳ ص ۲۵۳ / ۲۱۹)

ترجمہ۔ جان لو ہمارے واسطے اللہ کی جانب سے صرف الہام ہو سکتا ہے وحی ہرگز نہیں ہو سکتی کیونکہ وحی کا سلسلہ نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم کی وفات سے بالکل منقطع و مسدود ہو چکا۔

نیز مسلمہ گواہان مدعا علیہ و مختار مدعا علیہ میر درد ؒ،

(۲) علم الکتاب ص ۱۱ حضرت خواجہ میر درد رہ۔ اقسام وحی کہ آں نیز مثل الہام دو قسم است یکے وحی عام کہ اصلاً ہیچ تخصیص ندارد و یکے وحی خاص کہ مخصوص با نبیاء است و بیان اقسام نہج اصول آں و منقطع شدن کارخانہ وحی بعد خاتم الانبیاء و من بعد عدم جواز الطلاق لفظ وحی بمعنی عامش نیز (جرح گ ۱۱ / مارچ ؒ)

(۳) من اعتقد وحیاً بعد محمد صلی اللہ علیہ وسلم فقد کفر باجماع المسلمین۔

(فتاوی حدیثیہ علامہ ابن حجر مکی گ ۱۱ ص ۲).

(۴) وکذلك من ادعی لھم انہ یوحی الیہ وان لم یدع النبوۃ فھؤلاء کلھم کفار یکذبون النبی صلی اللہ علیہ وسلم۔ (شفاء جلد ۲ ص ۲۷۰ و ۲۷۱ گ ۲ ص ۶۹)

(۵) و بحوالہ مذکورہ نسیم الریاض ج ۲ ص ۵۰۲

(۶) شرح شفاء گ ۳ ج ۲ ص ۵۱۹ و ۵۲۰

غرض یہ کہ صرف دعوی وحی نبوۃ ہی چونکہ مستلزم نبوت ہے اس لیے اُسے بھی کفر اور تکذیب نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم قرار دیا گیا گو دعوی نبوت نہ ہو جیسا کہ اوپر بحوالہ الشفاء و شرح شفاء ملا علی قاری و نسیم الریاض وغیرہا سے عبارات نقل کی گئی ہیں۔ زیادہ تفصیل بیانات گواہان مدعیہ نمبر الف و نمبر ۱ و نمبر ۳ ملاحظہ ہو۔

اتنے مفصل دلائل کے بعد یہ کہنا کہ کوئی آیت اور حدیث پیش نہ کی گئی محض بد دیانتی ہے۔

مختار مدعا علیہ نے بحث کی پیش کردہ آیات کا کوئی مکمل جواب ہی نہ دیا صرف یہ کہہ کر ٹالنا چاہا ہے کہ وحی کا ذکر نہ ہونا اور بات ہے اور مسدود ہونا اور حالانکہ میں نے مفصل عرض کیا تھا کہ یہاں صرف عدم ذکر نہیں بلکہ باوجود اقتضاء مقام کے اس کا ترک ہے جو صراحۃً انسداد وحی پر بھی دال ہے ورنہ ذکر قصداً ترک نہ کیا جاتا۔

صرف ایک آیت کا بے ربط جواب دیا ہے گویا بحث کی پیش کردہ کل آیات سوائے ایک کے بالکل لاجواب ہیں اور احادیث و اقوال سلف کل لاجواب ہیں۔

البتہ بعض آیات دگواہ نمبر ب کے بیان سے لے کر کچھ غیر متعلق جواب کی لاحاصل سعی کی ہے اُن آیات کا جواب گو نا قابل التفات ہے تاہم ہماری جانب سے مختار مدعا علیہ کا مغالطہ آشکار کرنیکے واسطے مفصل چاروں آیتوں کا جواب الجواب پیش ہے۔

(۱) پہلی آیت۔

والذین یؤمنون بما انزل الیک وما انزل من قبلک۔

خلاصہ تاویلات مختار مدعا علیہ

جواب کیا ہو سکتا تھا جواب کا نام رکھ کر تاویلیں کی ہیں۔

(۱) عدم ذکر عدم شئ کو مستلزم نہیں پس یہ لازم نہ آیا کہ آپ کے بعد وحی نازل ہونے والی نہیں۔

(۲) اس آیت میں وحی تشریعی کا ذکر ہے اور وحی تشریعی تو نہیں آسکتی لیکن غیر تشریعی آسکتی ہے جیسا کہ یواقیت ج ۲ ص ۹۴ پر ہے۔ انہ لم یجئ لنا خبرا لٰہی ان بعد رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم وحی تشریعی ابدا انما لنا وحی الالہام قال اللہ تعالیٰ ولقد اوحی الیک الایۃ

(۳) مسیح موعود پر وحی ہو گی لہذا اس آیت سے وحی بند کیونکر ہو سکتی ہے۔

(۴) اگر مطلق وحی مراد ہو تو بالآخرۃ سے آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کے بعد آنے والی وحی جو آپ کے بعد آنیوالی نبوت یا رسالت کو مستلزم ہے مراد ہو گی اس سے اسلوب بدلکر بالآخرۃ فرمایا الخ

(الجواب)

جواب۔(۱) یہاں عدم ذکر نہیں ہے بلکہ فہرست ایمانیات سے بالقصد خارج کرنا ہے جو صریح دلیل ہے کہ آپ کے بعد کوئی وحی نبوت نہیں ہوسکتی جس پر ایمان لانا ضروری ہو ورنہ اُسے فہرست ایمانی کے سلسلہ میں ترک نہ کیا جاتا۔ مقام ذکر میں بالقصد ترک اور عدم ذکر میں فرق ہے ترک میں نفی صراحتہً ہے اور عدم ذکر میں حکم مسکوت عنہ رہتا ہے۔

جواب (۲) اس آیت میں صرف وحی نبوۃ کا ذکر ہے کیونکہ من قبلک سے انبیاء مراد ہیں اور انبیاء پر وحی بتصریح مرزا صاحب وحی نبوۃ ہوتی ہے اگر وحی تشریعی مراد لی جائے تو ما انزل من قبلک کا عموم باطل ہو جائے گا نیز جو انبیاء ماسبق صاحب شریعت نہ تھے۔ ان کی وحی خارج ہو جائیگی۔ حالانکہ یہ غلط ہے پس وحی نبوۃ خواہ تشریعی ہو یا غیر تشریعی آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کے بعد بند ہے جو کچھ باقی ہے وہ صرف الہام یا وحی مجازی ہی تصریح یواقیت کے حوالہ میں پائی جاتی ہے کیونکہ وہ فرماتے ہیں کہ اصطلاح شرع کی وحی تو رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے بعد بالکل بند ہے صرف ہمارے لیے الہام ہے اور پھر اس کو ایک قرآنی آیت سے ثابت کیا ہے۔ یہ حوالہ تو ہماری تائید ہے نہ مختار مدعا علیہ کی اس میں لفظ تشریعی سے مغالطہ دیا گیا ہے حالانکہ اس کے مقابل باقی رہنے والی چیز صرف الہام ہے، جو مجازاً وحی کہلاسکتی ہے اور شیخ کی یہ مقرر شدہ مشہور اصطلاح ہے کہ وہ الہام کے مقابل وحی تشریعی سے وحی نبوۃ مراد لیتے ہیں کہ وحی نبوۃ مسدود ہے صرف الہام باقی ہے اور یہی ہمارا مدعا ہے فتوحات ہی میں اسکی تصریح فرمادی ہے کہ

اعلم ان لنا من الله الهام لا الوحی فان سبیل الوحی قد انقطع موت رسول الله صلی الله علیه وسلم۔ (فتوحات ج ۳ ب ۳۵۳ ص ۳۱۶)

کہ اچھی طرح سمجھ لو کہ ہم لوگوں کے واسطے صرف ایک الہام باقی ہے نہ کہ وحی کیونکہ وحی کا سلسلہ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کے پردہ فرمانے سے بالکل یقیناً منقطع و مسدود ہو چکا۔

(۳) مسیح موعود پر بھی الہام ہوگا نہ کہ وحی اور جہاں کہیں وحی کا لفظ آیا ہے وہاں الہام ہی مراد ہے جیسا کہ شرح مسلم میں مصرح موجود ہے اور محتار مدعا علیہ کے مسلم بزرگ علامہ عبدالوہاب شعرانی اور امام محی الدین ابن عربی یواقیت و فتوحات میں نزول عیسٰی علیہ السلام کے بیان میں تصریح فرما رہے ہیں۔

(۴) وبالاخرۃ هم یوقنون سے آخری وحی مراد لینا محض جہالت کا ثبوت دینا ہے تیرہ سو سال میں آج تک کسی کا وہم گمان بھی نہ گیا کہ اس سے مرزا صاحب کی وحی آخری مراد ہے خود نبی کریم صلے اللہ علیہ وسلم صحابہ کرام تابعین عظام تمام مفسرین سلف صالحین آخرۃ سے قیامت کا دن مراد لے رہے ہیں مگر مرزا صاحب

کی امت اس سے مرزا صاحب کی وحی مراد لیتی ہے۔ ؎

بسوخت عقل ز حیرت کہ ایں چہ بو العجبیست

یہ کھلی ہوئی تحریف قرآن پاک ہے باقی تفصیل اصل ابتدائی بحث میں پیش کر چکا ہوں عدالت خود ملاحظہ فرما وے۔

دوسری آیت۔

قولوا اٰمنا باللہ وما انزل الینا وما انزل الی ابراھیم واسمٰعیل واسحاق ویعقوب والاسباط وما اوتی موسٰی وعیسٰی وما اوتی النبیون من ربھم لا نفرق بین احد منھم و نحن لہ مسلمون۔

خلاصہ اصل استدلال گواہ مدعیہ مفصلاً تمام انبیاء سابقین کی وحی پر ایمان لانے کا ذکر فرمایا اور بعد آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کی وحی کو باوجود مقام ذکر ہونے کے ترک کر دیا جو تصریح اس امر کی ہے کہ آپ کے بعد کوئی وحی نبوۃ نہیں ہو سکتی جس پر ایمان لانا ضروری ہو ورنہ فہرست ایمانیات سے وہ خارج نہ کی جاتی ۔ بلکہ وحی نبوت کا سلسلہ ہی بند ہے۔

اس کا مختار مدعا علیہ سے کچھ جواب نہ ہو سکا صرف یہ کہدیا کہ جو پہلا جواب ہے وہی اس کا جواب ہے لہذا میں بھی یہی گذارش کرتا ہوں کہ پہلی آیت کے سلسلہ میں جو نا دیلات رکیکہ کا جواب الجواب پیش ہو چکا وہی یہاں بھی کافی ہے۔

تیسری آیت۔

"الم تر الی الذین یزعمون انھم اٰمنوا بما انزل الیک وما انزل من قبلک الایۃ"

خلاصہ جواب۔ پہلا ہی جواب دہرا کے یہ کہدیا کہ مسیح موعود کی وحی چونکہ قرآن اور حدیث کے موافق ہے لہذا ما انزل من قبلک الخ۔ میں شمار ہوگی۔

(الجواب)

یہ جواب قابل غور ہے تو ما انزل الیک و ما انزل من قبلک۔

فرمایا کہ جو آپ پر اور آپ کے پہلے نازل ہو چکا ہے اور مختار مدعا علیہ بعد کا نازل شدہ بھی اس میں شامل کر رہا ہے گویا کہ نزدیک خدا نے ما انزل الیک وما انزل من قبلک۔ کا لفظ محض بحث اور بیکار و مہمل (عیاذاً باللہ) استعمال کیا۔ مرزا صاحب کے متبعین مرزا صاحب کی تائید میں قرآن پاک اور سرکار دو عالم پر بے باکی سے حملہ کرنے میں تامل نہیں کرتے۔ یہ جواب تو اس قدر مہمل ہے کہ قابل التفات ہی نہیں مفصل جواب آیت نمبر (۱) کے جواب الجواب اور اصل بحث سے ملاحظہ ہو۔

# (حضرت مولنا گنگوہیؒ پر بہتان)

"یہ بات بڑی دلچسپی سے دیکھے جانے کے قابل ہے کہ مختاران مدعیہ مرزا صاحب کی وحی کو بھی منزل من اللہ ماننے کو تیار نہیں اور ان کے خاتم المحدثین مولوی رشید احمد صاحب گنگوہی مجتہدین کے اجتہادات کو بھی منزل من اللہ تعالیٰ قرار دیتے ہیں"

میں عدالت کی توجہ مختار مدعا علیہ کے اس صریح بہتان کی طرف دلاتا ہوں اور بجائے کسی جواب کے مختار مدعا علیہ کی پیش کردہ عبارت نقل کئے دیتا ہوں۔

استنباط مجتہدین بھی منزل من اللہ تعالیٰ ہیں، کیونکہ جو کچھ اشارات و دلالات نصوص سے متخرج ہیں وہ عین حکم نص کا ہوتا ہے سبیل الرشاد ص۳۶ ملاحظہ فرمائیے کتنی صاف تصریح ہے کہ چونکہ مجتہد نے اُسی آیت سے جو منزل من اللہ ہے یہ حکم اشارۃً یا دلالۃً نکالا ہے لہذا یہ حکم بھی اُسی آیت کا ہے نہ اس کا تراشیدہ اور طبع زاد۔

اور کہاں یہ پاکیزہ حکم کہاں مرزا صاحب کی وحی نبوۃ اور اُس کا اجراء اور منزل من اللہ ہونا جس کا دروازہ بنص قطعی بند ہو چکا جو دعویٰ کرے کافر ہو جائے استنباطات و اجتہادات مجتہدین بتصریح قرآن اور حدیث باقی ہیں پس یہ مختار مدعا علیہ کا افتراء اور محض مغالطہ ہے

چوتھی آیت۔

وما ارسلنا قبلك من المرسلين الاية

اس آیت کا جواب تو کچھ بن نہ آیا عموم ترک کر کے شان نزول سے فائدہ اٹھانا چاہا حالانکہ یہی جواب ماکان لبشر ان یکلمہ اللہ۔ کا جب ہماری طرف سے دیا گیا تھا تو اس پر اعتراض تھا کہ اس کا عموم باطل ہو رہا ہے یہی جواب ہم بھی پیش کرتے ہیں۔ اعتبار عموم الفاظ کا ہے نہ خصوصی مورد کا بس یہ جواب بھی غیر متعلق ہے اور ہمارے استدلال کو مجروح نہیں کرتا اصل استدلال شہادت گواہ نمبر ۷ میں ملاحظہ ہو۔

پس یہ تمام آیات یقیناً قطعی طور پر اس امر پر دلالت کرتی ہیں۔ کہ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کے بعد کوئی بھی وحی تشریعی نہیں آئی ہے بلکہ کارخانہ وحی بعد آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم منقطع و مسدود ہے جیسا کہ انہیں اور ان جیسی آیات سے بھی مطلب بزرگان دین نے استنباط کیا ہے میں تائید میں صرف دو حوالہ گواہ اور مختار مدعا علیہ کے مسلّم پیش کرتا ہوں۔

(۱) علم الکتاب میر درد دھلوی ص ۱۰۱

اقسام وحی کہ آن نیز مثل الہام دو قسم است یکے وحی عام کہ ہیچ اصلا تخصیص ندارد و یکے وحی خاص کہ مخصوص بانبیاء است و بیان اقسام ہیچ اصول آں و منقطع شدن کارخانہ وحی بعد خاتم الانبیاء و من بعد عدم جواز اطلاق لفظ۔

وحی بھیجتے عائشہ نیز (مسلم گواہ ۱ و ۲)

بس بصراحتہ انقطاع وحی نبوۃ ثابت ہوگیا بلکہ یہ بھی کہ باوجودیکہ وحی یعنے الہام ہوسکتی ہے مگر پھر بھی آنحضرت صلے اللہ علیہ وسلم کے بعد لفظ وحی کا استعمال بھی کسی کے واسطے جائز نہیں ۔

یہ وجہ تکفیر ایسے دلائل قطعیہ سے ثابت ہے جس کا جواب تا قیامت ناممکن ہے ان شاء اللہ تعالے

## (دلائل بقاء وحی غیر تشریعی از روئے قرآن شریف)

مختار مدعا علیہ نے اس سلسلہ میں مکرر وہی آیات مع اسی طرز استدلال کے نقل کردی ہیں جو اس نے شہادت میں پیش کی تھیں صرف ترتیب کو بدلا ہے حالانکہ ان کا نہایت مکمل اور مفصل جواب ابتدائی بحث میں دیا جاچکا ہے جس کی طرف نا تمام سا اشارہ کہیں کہیں خود کرتا ہے میں پس صرف اشارہ کے طور پر اس کی پیش کردہ آیات پر معمولی سا تبصرہ کرکے تفصیل ابتدائی بحث کے حوالہ پر چھوڑتا ہوں ۔

(۱) آیت اول ۔ رفیع الدرجات ذو العرش یلقی الروح من امرہ علی من یشاء من عبادہ لینذر یوم التلاق ۔ (سورۃ المومن ۲۶)

خلاصہ استدلال ۔ اللہ تعالیٰ کا رفیع الدرجات ذو العرش ۔ ہونا اور اس کے مبذول کا پایا جانا نیز ضرورت انذار نزول وحی کی علت ہیں پس جب کہ یہ تینوں باتیں بعد نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم بھی موجود ہیں تو نزول وحی کے مسدود ہونے کے کیا معنی ۔

روح سے صحیح یہ ہی ہے کہ وحی مراد ہوگی جیسا کہ جلالین اور تفسیر کبیر میں ہے ۔

(الجواب)

(۱) یہ آیت بالکل اس مسئلہ سے غیر متعلق ہے کہ وحی غیر تشریعی باقی ہے کیونکہ یہ آیت تو آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کے متعلق اتری ہے اور آپ پر وحی تشریعی ہوتی تھی پس اس سے وحی غیر تشریعی مراد لینا محض لغو ہے ۔

(۲) بیان نزول وحی کی علت نہیں بیان کی جاتی ہے بلکہ علی من یشاء من عبادہ ۔ کی علت پیش کی گئی ہے کیونکہ کفار مکہ کے ذہن میں نبوۃ کا معیار کثرۃ مال اور دنیوی جاہ و جلال تھا اور کہا کرتے تھے کہ ءانزل الذکر علیہ من بیننا ۔ کیا ہم سب میں سے اس پر وحی اور کتاب اتاری گئی، یعنی یہ شخص کیوں مستحق وحی و نبوۃ ہوگیا ہم سب باوجود وجاہت و عزت ظاہری و مال و منال کے کیوں محروم رہے خدا نے جواب دیا کہ یہ چیزیں صرف ہماری نظر انتخاب پر ہیں جسے چاہیں نواز دیں تمہارے خود ساختہ معیار ناقابل التفات ہیں کیوں کہ یہ چیز کسبی نہیں بلکہ وہبی ہے جابجا قرآن پاک میں اس کی تصریح موجود

ہے واللہ یختص برحمتہ من یشآءُ ۔ اللہ جسے چاہتا ہے اپنی رحمت سے مختص کرتا ہے اللہ یعلم حیث یجعل رسالتہ ۔ خدا جانتا ہے کہ کسے رسول بنانا چاہیئے کوئی اس کا معیار نصاب نہیں یہ صرف وہبی شئی ہے ۔ سہ

ایں سعادت بزور بازو نیست گر نہ بخشد خدائے بخشندہ

وہبی ہونا گواہان مدعا علیہ اور خود مرزا صاحب کو بھی مسلم ہے

غرض یہ کہ یہاں صرف یلقی الروح ۔ نزول کا مطلقاً ذکر نہیں بلکہ اس کے ساتھ لفظ علی من یشاء من عبادہ کا بھی ہے کہ نزول وحی کے واسطے اپنے جس بندہ کو چاہتا ہے منتخب کرتا ہے۔ نبی بنانا اور مہبط وحی ٹھہرانا اس کی نظر انتخاب پر موقوف ہے نہ کسی کسب پر۔ مختار مدعا علیہ نے امور ثلثہ صرف نزول وحی کی علت قرار دے کر عدالت کو مغالطہ دیا ہے مگر در اصل یہ علت نظر انتخاب کی ہے نہ نزول وحی کی جیسے کہ خود اس آیت اور دوسری آیات نیز تفاسیر میں مصرح موجود ہے مفصل جواب کے لیے اصل بحث ملاحظہ ہو۔ اس کا جواب مختار مدعا علیہ سے کچھ نہ بن سکا صرف یہ کہہ کر ٹال دیا کہ اللہ تعالی کی یہ صفت انتخاب جس طرح پہلے موجود ہے اب بھی موجود ہے جیسا کہ یلقی الروح کے مضارع سے معلوم ہوتا ہے جو استمرار تجددی پر دلالت کرتا ہے۔

(الجواب)

یہ محض مغالطہ ہے ورنہ یہی دلیل کوئی آدمی نزول قرآن و شریعت کے متعلق قائم کرے گا یہ صفت قرآن اور شریعت یا مستقل نبی بھیجنے کی جس طرح اللہ میں پہلے موجود تھی اب بھی موجود ہے اور جا بجا ان سے اسم فاعل یا مضارع سے تعبیر کیا ہے۔ جو استمرار تجددی پر دلالت کرتا ہے لہذا وحی تشریعی قرآن تشریعی نبی برابر قیامت تک آتے رہینگے۔ حالانکہ یہ مختار مدعا علیہ اور خود مرزا کو بھی مسلم نہیں اور یہی کہتے ہیں کہ شریعت کامل ہو چکی قرآن کامل کتاب ہے لہذا کسی شریعت اور کتاب کی ضرورت نہیں ہمارا بھی یہی جواب ہے کہ وحی بھی کامل ہو چکی اب کسی وحی کی ضرورت نہیں۔ قرآن اللہ کی آخری وحی ہے اس کے بعد کوئی بھی وحی نہیں بلکہ جو ہو گا الہام ہو گا خواہ لفظ وحی کا استعمال ہو جسکے ثبوت میں میں اس سے پہلے ہیڈنگ میں متعدد آیات اور صریح صریح احادیث نیز مرزا صاحب کی تصریحات پیش کر آیا ہوں۔

نیز مختار مدعا علیہ اور گواہ مدعا علیہ کے بھی دو مسلم پیشوا حضرت میر درد دہلوی اور شیخ ابن عربیؒ کی تصریح پیش کر دی ہے ستاقی الذکر امام کی تصریح مکرر پیش کرتا ہوں کہ

اعلم ان لنا من اللہ الالہام دون الوحی فان سبیل الوحی قد انقطع بموت رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم ۔ (فتوحات ج ۳ باب ۳۵۳ ص ۳۱۶)

کہ خوب سمجھ لو ہمارے لیے خدا کی جانب سے صرف الہام ہے وحی نہیں ہو سکتی کیونکہ وحی کا راستہ یقیناً بعد وصال

آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم بالکل بند ہو چکا ۔

اور میر درد رح کا رخانہ وحی بند فرماتے ہیں ۔ اس تصریح کے بعد مختار مدعا علیہ کا فتوحات ج ۲ ص ۱۱۲ سے اس آیت کے متعلق ایک حوالہ نقل کرنا محض مغالطہ ہے وہاں تو حضرت شیخ رحمہ اللہ تعالیٰ وحی کی ایک غرض بشیر ونذیر ہونا بیان فرماتے ہیں اور مبشرات کا سلسلہ آثار نبوۃ سے باقی ہے جو بصورت الہام یا رویاء صالحہ کے ہوتا رہتا ہے وحی اور نبوۃ مطلقاً مسدود ہے چنانچہ اسی فتوحات ج ۲ کے ص ۱۳ پر تصریح موجود ہے ۔ فان المبشرات هی التی ابقی اللہ لنا من آثار النبوۃ التی سد بابها و انقطع اسبابها ۔ یعنی اللہ نے صرف مبشرات (رویاء صادقہ یا الہام) آثار نبوت سے ہمارے واسطے باقی رکھا ہے باقی نبوۃ کا دروازہ اور اس کے تمام اسباب مسدود و منقطع ہو چکے ۔ یہی تصریح ج ۲ کے صفحہ ۶۹ و ۱۰۵ و ۴۰۲، ۹ ۳۰ و ۳۵۹ و ۳۳ ۳ و ۴۹۴ و ۴۸۶ و باب ۷۳ و ۴۶۴ و ۶ ۷ و ۸۸ ۶ وغیرہ میں کافی سے زائد موجود ہے یہ صرف مختار مدعا علیہ کی قطع و برید ہے ۔ اس میں لفظ تشریع اور شرع وغیرہ سے مغالطہ دینا چاہا ہے ۔ حالانکہ اصل بحث میں ہی اس اصطلاح کے متعلق اسی فتوحات سے پیش کر چکا ہوں کہ جو نبی و رسول ہوتا ہے وہ مشرع اور صاحب شریعت ضرور ہوتا ہے اور وحی انبیاء کے ساتھ مختص ہے جس کا انسداد ہو چکا اولیاء کے واسطے صرف الہام ہے نہ وحی یہ حوالہ گواہ ۱ ۸ / مارچ اور گواہ ۲ ۲۹ / مارچ ۱۹۳۳ء میں بجواب جرح تسلیم کر چکا ہے ۔

نیز شیخ رح کی آخری تصنیف فصوص الحکم سے ۲۷ / مارچ ۱۹۳۳ء کی جرح میں گواہ ۲ تسلیم کر چکا ہے کہ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کے بعد کوئی نبی مشرع یا مشرع لہ یعنی صاحب شریعت یا تابع شریعت متقدمہ نہیں بنایا جا سکتا ۔ عیسیٰ علیہ السلام نئے نبی نہ بنائے جائینگے بلکہ ان کا دعویٰ آپ ؐ سے پہلے ہو چکا ہے اس امت میں بحیثیت امتی اور مجدد نزول فرمائینگے ۔

جیسا کہ آگے آئے گا ان شاء اللہ تعالیٰ ۔

(۲) دوسری آیت ۔

ینزل الملئکة بالروح علی من یشآء من عباده ۔ الایة

اس کا وہی استدلال اور وہی جواب ہے اس کے ترجمہ میں بھیجتا ہے اور بھیجا کرے گا ۔

مختار مدعا علیہ کی تحریف ہے مضارع دراصل حال یا استقبال کے لیے آتا ہے استمرار تجددی کبھی مجازی طور پر قرینہ صارفہ کی موجودگی میں لیے جاتے ہیں اور یہاں کوئی بھی قرینہ حقیقی معنی سے روکنے والا نہیں بلکہ اس مجازی معنی کے روکنے کے لیے وہ تمام آیات و احادیث موجود ہیں جو میں پہلے سلسلہ ختم نبوۃ و وحی نبوۃ میں پیش کر چکا ۔

بہر حال ان دونوں آیات سے آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کے بعد وحی غیر تشریعی کا سلسلہ ثابت نہیں ہو سکتا جو بصراحت قرآن وحدیث بند ہو چکا ہے جو کچھ کہ باقی ہے وہ صرف الہام یا وحی لغوی و مجازی ہے ۔ اور یہ آیتیں چونکہ آنحضرت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم پر نازل ہوئیں اور نبوت وحی تشریعی سے متعلق ہیں پس اگر اس سے نزول وحی کا استمرار بقول مختار مدعا علیہ لیا جائے تو وحی تشریعی بھی بند نہ ہو سکیگی حالانکہ اس کا وہ بھی قائل نہیں ۔

(۳) تیسری آیت :۔

اذا سئلک عبادی عنی فانی قریب اجیب دعوۃ الداع اذا دعان

وہی شہادت والا استدلال مکرر دہرایا ہے ۔

(الجواب)

اس بنا پر تو خدا کی ہم کلامی ہر کافر سے بھی ثابت ہو جائے گی یہاں تو صحابہ کرام کے اس سوال کا جواب ہے کہ خدا قریب ہے جیسے ہم چپکے سے پکارا کریں یا بعید ہے کہ بلند آواز سے پکارنے کی حاجت ہے جواب یہ مرحمت ہوتا ہے کہ میں قریب ہوں دعا کرنے والے کی دعا قبول کرتا ہوں یا پکارنے والے کی پکار کا جواب دیتا ہوں جب جو پکارتا یا دعا کرتا ہے ۔

اور پکارنے والے کی پکار کے جواب کا مطلب بھی قبولیت ہی ہے جیسا کہ تمام تفاسیر میں مصرح ہے ۔ یہاں وحی غیر تشریعی کے بقاء کا تذکرہ بھی نہیں ۔ اور اگر مختار مدعا علیہ کے مسلک پر لیا جائے تو بھی مدعا ثابت نہیں ہو سکتا کیونکہ خدا کا بندے کی پکار کا جواب دینا بصورت الہام بھی ہوتا ہے اور بصورت وحی بھی جب کہ اوپر دلائل قاطعہ سے ثابت ہو چکا کہ وحی بعد آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم منقطع ہو چکی صرف الہام باقی ہے تو اب جواب بھی بصورت الہام ہے نہ وحی لہٰذا اصل مدعا اس سے بھی ثابت نہ ہو سکا ۔ مفصل ابتدائی بحث بھی ملاحظہ ہو ۔ اس ہمارے جواب کے لیے مختار مدعا علیہ نے لا حاصل اور نا قابل التفات سعی کی ہے اور با وجودیکہ مطلب بگاڑ کر نقل کیا ہے پھر بھی جواب نہ ہو سکا عدالت خود مقابلہ کر لے ۔

خواہ دعا قبول کرنے کے معنی ہوں جیسا کہ عام مفسرین کا خیال ہے یا جواب دینے کے جیسا کہ بعض کا بقاء وحی غیر تشریعی کا ثبوت نہیں نکلتا جب کہ اس کا بھی انسداد دلائل قطعیہ سے ثابت ہو چکا اور جواب کے لیے الہام کافی ہے وحی کی ضرورت نہیں ۔ جیسا کہ مختار مدعا علیہ کے مسلم بزرگ شیخ محی الدین ابن عربی رحمہ اللہ کی تصریحات پیش کر چکا ہوں ۔ مختار مدعا علیہ کا صرف ایک شق یعنی اجیب کے معنی دعا قبول کرنے کے لیے ہیں ۔ لیکن اس پر عقل المکل سے بلا کسی سند کے احتمال قائم کرنا بیرسے مدلل بحث کے جواب کے لیے محض ناکافی اور نا قابل التفات ہے ۔

نیز میں نے یہ بھی پیش کیا تھا کہ آج تک تیرہ سو سال میں کسی نے اس سے بقاء وحی کا استدلال کیا ہے تو پیش

کرنے جس کے پیش کرنے سے عاجز رہا اور استدلال گویا لاجواب تسلیم کر لیا۔

(۴) چوتھی آیت۔

ان الذین قالوا ربنا اللہ ثم استقاموا۔الایۃ

یہاں بھی جواب کی دو شقیں تھیں ایک یہ کہ اس سے مراد نزول ملائکہ عندالموت ہے جیسا کہ بعض مفسرین کی رائے ہے یا نزول ملائکہ مطلقاً ہے جیسا بعض فرماتے ہیں دونوں صورتوں میں بقاء وحی پر اس سے استدلال صحیح نہیں ہو سکتا کیونکہ بحث تو وحی نبوۃ کے بقاء کے متعلق ہے وحی مجازی یا وحی الہام کے بقاء کے تو ہم بھی منکر نہیں اور وحی نبوۃ کا انسداد خود مرزا صاحب کو بھی مسلّم ہے۔ جیسا کہ گزر چکا۔

باقی یہ امر کہ الہام یا وحی مجازی وغیرہ میں نزول ملک بھی ہوتا ہے اس کا جواب اصل بحث میں مختار مدعا علیہ اور گواہ مدعا علیہ کے مسلم بزرگ کے الفاظ میں دے چکا ہوں کہ کبھی الہام ملک الالہام کے ذریعہ سے ہوتا ہے کیونکہ تمام کارخانہ کائنات ملائکہ کے نظام سے وابستہ ہے البتہ نزول وحی نبوۃ یا فرشتہ وحی کسی ایک دلیل سے بھی ثابت نہیں۔ مختار مدعا علیہ نے بجائے کسی جواب کے عاجز آکر صرف یہ کہدیا کہ مختار مدعا علیہ کا یہ کہنا کہ مختار مدعیہ کا یہ قول کہ ایسا موت کے وقت ہوتا ہے ناقابل التفات ہے۔ حالانکہ نہ صرف اس آیت بلکہ متعدد آیات میں موت کے وقت نزول ملائکہ کا تذکرہ موجود ہے اور ہم کلامی بھی۔ الم تکن ارض اللہ واسعۃ الایۃ اور اس آیت کے متعلق مفسرین نے یہ تصریح بھی فرما دی ہے بہرحال اصل بحث کا جواب کجا اس شق کا بھی یہی جواب دیا کہ ناقابل التفات ہے اور دلیل کچھ نہ پیش کر سکے جس سے عدالت استدلال کی کمزوری خیال فرما سکتی ہے۔

(۵) پانچویں آیت۔

قل ان کنتم تحبون اللہ فاتبعونی۔الایۃ

خلاصہ استدلال۔ اصل غرض تخلیق محبت الٰہی ہے اور بندہ اور خالق میں محبت و تعشق کا رشتہ ہونا چاہئے وہ یا گفتار سے ہوگا یا دیدار سے دیدار اس عالم میں ناممکن ہو کیونکہ اس کی ذات وراء الوراء ہے پس اگر وحی کا سلسلہ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کے بعد بند مانا جائے تو گفتار بھی نہ رہی پس محبت کیونکر ہو سکتی ہے۔

(الجواب)

(۱) یہ بقاء وحی کا ایسا انوکھا اور عجیب و غریب استدلال ہے جو ساڑھے تیرہ سو سال میں آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم سے لے کر سوائے مرزا صاحب کسی پر منکشف نہ ہوا۔

(۲) اور زیادہ تعجب اس پر ہے کہ اپنی حالت پر خدا کو قیاس کیا گیا ہے کیونکہ مخلوق کی محبت کا اظہار گفتار اور

دیدار کی شکل میں ہوتا ہے اُسی پر قیاس کر کے خدا کی محبت کو بھی گفتار و دیدار کا پابند ٹھہرایا۔ حالانکہ تمام اسلاف ومفسرین خدائے تعالیٰ کی محبت کا بھی مطلب لیتے آئے ہیں کہ ایصال خیر اور فیوض و برکات سے مالامال کرنا بیضاوی شریف اور کشاف میں تو ضابطہ مقرر کیا ہے کہ محبت و غضب وغیرہ جو نفسانیات سے تعلق رکھتے ہیں جب کبھی بھی خدا کی نسبت استعمال ہوں گے اس سے اُس کے نفسانی مبادی مراد نہ ہوں گے۔ بلکہ اُس کے نتائج انعام اور انتقام وغیرہ مراد لیے جائیں گے۔

(۳) یہاں تو صرف مدعیان محبت الٰہی کے لیے یہ اعلان کیا گیا ہے کہ وہ اگر دراصل محبت رکھتے ہیں تو اتباع نبوی اختیار کریں خدا ان سے محبت کرے گا اور گناہ بخش دے گا۔ یہاں القاء وحی کا ذکر تک نہیں بلکہ یغفر لکم ذنوبکم الخ خود اس کی شرح کر رہا ہے اور ہم کلامی کا ترجمہ یا تفسیر کسی ایک بزرگ عالم مفسر نے نہ کیا۔ نیز اس میں تو اتباع نبوی مدار محبت قرار دیا گیا ہے پس جتنے بھی متبع نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم ہیں خصوصاً گواہان مدعا علیہ کے نزدیک مرزا محمود صاحب اُن سب پر نزول وحی اور خدا سے ہم کلامی کا فخر ماننا ہوگا۔ حالانکہ مختار مدعا علیہ اور اُس کے فریق کو یہ مسلم نہیں۔

اگرچہ اس سے ہم کلامی مراد لینا قرآن پاک کی تحریف اور تفسیر بالرائے ہے مگر اگر بفرض محال کوئی تسلیم بھی کرے تو بھی القاء وحی ثابت نہیں ہو سکتا کیونکہ خدا کی ہم کلامی بصورت وحی اور بصورت الہام دونوں طرح ہوتی ہے اور اوپر دلائل سے واضح ہو چکا کہ بعد آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم وحی کا دروازہ بند ہے صرف الہام یا وحی مجازی ولغوی ہے۔ لہٰذا ہم کلامی بھی بصورت الہام یا وحی مجازی ہو گی لہٰذا القاء وحی نبوۃ کا ثبوت نہ ہو سکا۔ مفصل جواب بحث میں دے چکا ہوں جس کا مختار مدعا علیہ سے کچھ بھی جواب نہ بن آیا۔ اور صرف یہ کہہ کے ٹال دیا کہ مختار مدعا علیہ نے اس پر یہ جرح کی ہے کہ پھر وحی نبوۃ صحابہ پر بھی ہونی چاہیئے حالانکہ بحث اس موقعہ پر یہ ہے کہ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کے بعد وحی غیر تشریعی ہوتی چاہیئے۔

گزارش یہ ہے کہ اگر مختار مدعا علیہ کی مراد وحی غیر تشریعی سے مجازی وحی یعنی الہام اور اُس وحی کے مراد ہے جو شہد کی مکھی کو بھی ہو سکتی ہے تو اس سے کسی کو انکار نہیں نہ اس میں بحث ہے جو قیامت تک جاری رہے گی اور وحی نبوت کا انسداد براہین قاطعہ اور دلائل واضحہ سے ثابت کر چکا اس کا جواب کجا یہاں بھی مختار مدعا علیہ نے تسلیم ہی کر لیا۔ لہٰذا یہ تمام دلائل غیر متعلق اور بے ربط ہیں اور — ان میں وحی کا لفظ تک نہیں نہ کوئی اشارہ اور تاویلاً اگر کوئی دور از کار اشارہ ہے تو وہ الہام اور وحی مجازی کا ہوگا جو ہمیں مضر نہیں۔

(۶) چھٹی آیت۔

ومن اضل ممن یدعوا من دون اللہ من لا یستجیب لہٗ الیٰ یوم

القیمۃ ---- الخ

خلاصہ استدلال سچے خدا کی یہی نشانی قرار دی ہے کہ وہ پکار کا جواب دیتا ہے اس کا مدلل جواب ۱۱/ اکتوبر کی بحث میں دیا جا چکا اور تیسری آیت کے تحت میں جواب الجواب کے سلسلہ میں بھی گزر چکا ہے خواہ اس کے معنی قبولیت دعا کے لیے جائیں یا پکار جواب کے بہر صورت مطلب ایک ہی ہے یہ معنی نہیں کہ جس طرح انسان ایک دوسرے کی پکار کا جواب دیتا ہے خدا بھی ویسا ہی جواب دے گا اور اگر کسی کو ویسا جواب نہ دے تو سچا خدا نہ رہے۔ انبیاء کرام کو خدا کا جواب بصورت وحی نبوت اولیاء اللہ کو بصورت الہام عام مومنین کو بصورت اجابت دعا و قبول رحمت وغیرہ ہوتا ہے پونکہ دلائل قطعیہ بلکہ مسلم فریقین سے بعد آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم انسداد وحی ثابت ہو چکا اب جواب کے یہ معنی لے کر یہی الہام مراد ہو سکتا ہے نہ وحی، دوسرے یہاں یہ تو نہیں کہ ہر شخص کو ہر پکارنے والے کو ہر وقت جواب بصورت کلام دیتا رہتا ہے ورنہ ہم اور آپ بلکہ کفار تک برابر ہر روز خدا کو کسی نہ کسی رنگ میں ضرور پکارتے ہیں، حالانکہ ہم کلامی کا شرف میسر نہیں آتا کیا مرزا صاحب کی جماعت خدا کو نہیں پکارتی پھر کیا خدا اُن سب سے ہم کلام ہوتا رہتا ہے یہاں تو صرف اُن غیر ذی روح بتوں اور خدائے کی امتیازی شان بتانا منظور ہے کہ خدائے تعالیٰ کی شان سمیع بصیر و مجیب الدعوات ہے یہ شان بتوں کی نہیں، یہ مطلب ہرگز نہیں کہ خدا کو پکارو دیکھو ابھی جواب دے گا، ورنہ وہ سچا خدا نہیں نعوذ باللہ من ذالک پھر تفاسیر میں ہر دو معنی مصرح موجود ہیں۔

اس پر مختار مدعا علیہ کا یہ فقرہ کہ مختار مدعیہ کے اس قسم کے اعتراضات سے علم قرآن سے اُس کی محرومی ظاہر ہوتی ہے عدالت کے امتیاز خصوصی کے حوالہ کرتا ہوں، قاعدہ یہ ہے کہ جو شخص دلائل کے جواب سے عاجز ہو جائے اس قسم کی باتیں شروع کر دیتا ہے، دلائل کا جواب دلائل سے ہو سکتا ہے نہ تیز کلامی سے۔

(۷) ساتویں آیت۔

الم یروا انہ لا یکلمہم

نیز اس کی تائیدی آیات۔

خلاصہ استدلال۔ بطلان الوہیت معبودان باطلہ پر عدم تکلم کو دلیل ٹھہرایا ہے الخ

(الجواب)

ہم بھی تو یہ کہتے ہیں کہ خدائے تعالیٰ کی صفت متکلم ہونا ہے مگر اس کی یہ صفت ازلی وابدی ہے جب کوئی مخاطب نہ تھا جب بھی وہ متکلم تھا اب بھی ہے جب کوئی نہ ہوگا تو بھی رہے گا اُس کے تکلم کو اپنے اوپر قیاس کرنا ہی جہالت ہے اور تکلم بلا اصوات و لسان و تلفظ ہے اور اگر صرف معبود حق و باطل کی شناخت متکلم ہونا ہے تو جو لوگ عیسیٰ و عزیر علیہما السلام کو خدا اور معبود سمجھتے تھے وہ مختار مدعا علیہ کے نزدیک حق بجانب ہوں گے کیونکہ وہ تو متکلم تھے یہ محض تفسیر

بالرائے کا نتیجہ ہے۔

یہاں کفار کی مزید حماقت کا ذکر ہے کہ علاوہ اور وجوہ کے دیکھو یہ ایسے کی پرستش کر رہے ہیں جس سے خود افضل ہیں وہ بات بھی نہیں کر سکتے نہ وہ انہیں راستہ بتا سکتے ہیں اور یہ خود بات کرنے اور راستہ بتانے پر قادر ہیں پس یہ لوگ کس قدر احمق اور ظالم ہیں۔ یہاں کہیں القاء وحی کا اشارۃ تک نہیں۔ مگر مختار مدعا علیہ اسے قطعی دلیل قرار دے رہا ہے کہ خدا کی صفت متکلم ہر زمانہ میں جلوہ گر رہتی ہے نہیں معلوم ان دنوں اُن کے نزدیک کس سے ہم کلام ہے۔ عیاذاً باللہ۔ خدا کی حقیقی ہم کلامی بصورت وحی نبوۃ تھی جس کا سلسلہ خدائے تعالٰے نے خاتم النبیین صلی اللہ علیہ وسلم کے بعد بند فرما دیا۔ جیسا کہ نصوص بینہ اور مسلم فریقین بزرگوں کی تصریحات سے پیش کر چکا۔ اب صرف الہام اور وحی مجازی باقی ہے اس میں بحث نہیں۔ لہذا یہ آیت بھی بالکل غیر متعلق ہے اور دراصل اس کے ثبوت میں مختار مدعا علیہ کے پاس ایک ضعیف سے ضعیف بھی دلیل نہیں اس لیے غیر متعلق اور بے ربط دلائل پیش کر رہا ہے۔

(۸) آٹھویں آیت۔

"اھدنا الصراط المستقیم صراط الذین انعمت علیھم"۔

اس کا استدلال عدالت خود اصل بحث سے ملاحظہ فرمائے اگر یہی دلائل القاء وحی کے ہیں تو پھر انسداد وحی نبوۃ پر الٓمٓ سے والناس تک ایک ایک فقرہ اور ایک ایک لفظ بصراحت دلالت کرتا ہے۔ یہاں انبیاء اور صدیقین اور صلحاء کا سیدھا راستہ طلب کیا جا رہا ہے کہ صراط مستقیم پر رہیں اور گمراہ نہ ہوں مگر مختار مدعا علیہ اس سے مرتبہ نبوت مراد لے رہا ہے اور اس سے القاء وحی ثابت کر رہا ہے۔ پس کیا قرآن میں جہاں اللہ کا راستہ طلب کیا گیا ہے وہاں خدا تعالٰے کا دعویٰ اور شان الوہیت بھی آ جائیگی غالباً مرزا صاحب کا دعویٰ خدائی اور اپنے اندر الوہیت کی مدعیں اس کے تحت ہوں گی۔ لا حول ولا قوۃ الا باللہ نعوذ باللہ من شرور انفسنا ومن سیئات اعمالنا۔

(۹) نویں آیت۔

کنتم خیر امۃ اخرجت للناس الایۃ۔

عدالت عالیہ یہ استدلال بھی اصل بحث مدعا علیہ سے ملاحظہ فرمائے۔

خیر اُمۃ ہونے کی علت ظاہر ہے کہ خیر الرسل کے امتی ہیں یہاں بھی علت کی تصریح ہے کہ اخرجت للناس تامرون بالمعروف وتنھون عن المنکر وتؤمنون باللہ۔ کہ لوگوں کے واسطے شاہد بننا امر بالمعروف نہی عن المنکر کرنا اور اللہ پر ایمان لانا نیز اور بہت سی قرآن واحادیث میں خصوصیات مذکور ہیں امم سابقہ پر ان کا گواہ ہونا لتکونوا شھداء علی الناس سے

ظاہر ہوتا ہے جنت میں بھی ان کا اول داخل ہونا وغیرہ وغیرہ احادیث سے ثابت ہے۔ یہ بات کہ ان پر وحی نبوۃ ہوتی رہے یا انبیاء بنتے رہیں جبھی خیر امتہ ہوں گے محض مختار مدعا علیہ کی تصنیف کردہ طبع زاد ہے تیرہ سو سال میں ایک سطر نہ پیش کر سکتے ہیں ان شاء اللہ باقی مریم اور ام موسیٰ علیہما السلام کے واقعہ سے تائید اس میں اسلاف کے نقول پیش کر چکا ہوں کہ وہ الہام تھا الہام کے بقاء کا کوئی منکر نہیں گفتگو بقاء وحی نبوت میں ہے اس کی ایک ضعیف سے ضعیف دلیل بھی مختار مدعا علیہ یا اس کا کوئی گواہ پیش نہ کر سکا۔ **فللہ الحمد**

مختار مدعا علیہ نے اپنی تائید میں مولوی محمد حسین صاحب بٹالوی سے یہ نقل کیا کہ چنانچہ مولوی محمد حسین صاحب بٹالوی نے یہی ثابت کرنے کے لیے کہ امت محمدیہ کے کاملین کو بذریعہ الہام غیب پر مطلع کیا جاتا ہے اس آیت سے دلیل پکڑی ہے چنانچہ وہ لکھتے ہیں کہ بعد تسلیم اس امر کے تابش کر نیکے اشاعۃ السنۃ نمبر ۷ ج ۷، صفحہ ۲۰۵ و ۲۰۶، اس سے تو مختار مدعا علیہ کا خانہ ساز استدلال ختم ہو گیا کیونکہ خود کہہ رہا ہے کہ بذریعہ الہام غیب پر مطلع کیا جاتا ہے اور بحث الہام میں نہیں وحی میں ہے دونوں کے فرق کے واسطے بیان گواہ مدعیہ نمبر (۳) ملاحظہ فرمائیں۔

## مختار مدعا علیہ کا مغالطہ اور اُن کا جواب

میرے اس امر کے جواب میں کہ اس آیت سے تیرہ سو سال میں کسی نے بقاء وحی نہ سمجھا خود نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم صحابہ کرام سلف صالحین بلکہ قرآنی تصریحات اس کے خلاف ہیں مندرجہ ذیل تاویلات مختار مدعا علیہ نے پیش کی ہیں۔

(۱) تفاسیر کے بعض حوالے میں نے پیش کیے ہیں یہ محض جھوٹ ہے اس کی تائید میں ایک حوالہ بھی نہیں کہ اس سے کسی نے بقاء وحی پر استدلال کیا ہے۔

(۲) قرآن کریم عربی زبان میں ہے اور اُس کے مطابق اُس کی تفسیر کی جاتی ہے اور جو تفسیریں میں نے کی ہیں وہ قرآن حدیث اور عربیت سے بالکل صحیح ہیں۔

(الجواب)

محض جھوٹ ہے قرآن و احادیث اور اقوال صحابہ میں مصرح انقطاع وحی کی تصریح موجود ہے جیسا کہ اوپر حوالہ نقل کر چکا اور اصل بحث میں آیات اور احادیث نیز اقوال صحابہ و بزرگان بلکہ اُن کے بھی مسلم بزرگ علامہ محی الدین ابن عربی کے ایک دو نہیں متعدد حوالے صاف صاف غیر مشتبہ پیش کر چکا پس یہ تفسیر علاوہ غیر منقول ہونے کے قرآن پاک احادیث اقوال صحابہ کرام کے بالکل خلاف اور متضاد ہے ایسی تفسیر قطعاً تفسیر بالرائے اور حرام و ناجائز بلکہ بتصریح حدیث حد کفر تک پہونچ جاتی ہے۔

(۳) جو تفسیر قواعد عربیہ کے مطابق ہے گو کسی اور نے تفسیر نہ کی ہو تفسیر بالرائے نہ ہو گی۔

(الجواب)

مگر شرط یہ ہے کہ قرآن و حدیث واقوال صحابہ کے خلاف نہ ہو جیسا کہ مرزا صاحب بھی برکات الدعاء میں تسلیم کر چکے ہیں اور یہ تفسیر قرآن وحدیث واقوال صحابہ کرام کے مخالف ہے جیسا کہ اوپر ثابت ہو چکا۔

(۴) تحذیر الناس صفحہ ۴ کا حوالہ جس سے یہ ثابت کرنا چاہا ہے کہ جو بھی قواعد عربیہ کے مطابق ہو گو کوئی اُسے نقل نہ کرے تفسیر بالرائے نہ ہو گی۔

(الجواب)

یہ محض مغالطہ ہے اس سے بالکل متصل یہ فقرات ہیں رہاں اگر انصاف ہو تو اس حدیث کے معنی میں عرض کرتا ہوں) ہاں اگر کوئی دلیل عقلی ونقلی ہو یا کوئی قرینہ عقل ونقلی ہو اور پھر بقدر قوت دلیل وقرینہ کوئی شخص کسی احتمال کو راجح کہے ہرگز کفر نہیں۔

پس مولانا نے اس تفسیر کو تفسیر بالرائے نہیں کیا ہے جس کی تائید حدیث یا عقلی اور نقلی قرائن سے کی ہے اور اس میں بھی نئے معنی نہیں قائم کئے بلکہ عقلی ونقلی دلائل سے مختلف معانی سے ایک معنی کو ترجیح دے دی ہے۔

اور مختار مدعا علیہ نے بلا دلیل وقرینہ جو طبع زاد تفسیر کی اور پھر خلاف تصریحات در آیات واحادیث واقوال صحابہ وسلف صالحین کی ہے اُس کے متعلق اس سے متصل صفحہ ۱۴ پر یہ الفاظ ہیں کہ۔

ہاں جب نہ کوئی دلیل ہے نہ کوئی قرینہ تو پھر ترجیح احد الاحتمالات محض اپنی عقل نارسا کا ڈھکوسلا ہے، اس کو تفسیر بالرائے یعنی تفسیر بالہوی اور تفسیر عند نفسہ کہہ سکتے ہیں۔ آگے چل کے نتیجہ کے طور پر ارشاد فرماتے ہیں صفحہ ۴۲ بالجملہ تفسیر بالرائے وہ ہے جو امر مجمل اور مفصل میں اصلاً نہ ہو بلکہ اس امر میں کلام مجمل ساکت ہو اور مرتبہ تفسیر وتفصیل میں وہ امر داخل کیا جائے اور ظاہر ہے کہ ایسے امور کا داخل کرنا تصرفات خیالی ہیں جو ہمارے عقول ناقصہ کا کام ہوتا ہے۔

مختار مدعا علیہ نے اسی اصول پر تفسیر کی ہے جو حضرت مولانا رح کی تصریح کے مطابق بھی تفسیر بالرائے اور ناجائز وحرام ہے باقی خود جو تفسیر فرمائی ہے اُس کے متعلق اس سے متصل ارشاد ہے کہ۔

باقی جو باتیں بوسیلہ کسی دلیل عقلی یا نقلی کے شامل کی جائیں اس کو اہل ظاہر گو تفسیر کہیں پس حقیقت میں تفسیر نہیں ہوتیں بلکہ دو کلاموں کے مضمونوں کو اکٹھا کر دیا کرتے ہیں ملاحظہ فرمائیں وہ کوئی نئی تفسیر نہیں کر رہے بلکہ قرآن واحادیث کے مختلف دو جگہ کے مضمونوں کو یکجا کر دیا ہے اس میں اپنے عقل ورائے کو دخل نہیں بلکہ عقلی ونقلی دلیل کی روشنی میں ہے اور مختار مدعا علیہ نے تو قرآن وحدیث واقوال صحابہ وسلف صالحین بلکہ اپنے مسلم بزرگوں کی تصریح کے خلاف محض اپنی رائے سے تفسیر کی جو قطعاً حرام ہے میں عدالت سے درخواست کروں گا کہ وہ تحذیر الناس کا صفحہ ۴، ۱۴ و ۴۲

ملاحظہ فرمائیے تاکہ مختار مدعا علیہ کا مغالطہ اور افتراء اچھی طرح آشکار ہو جائے۔

مختار مدعا علیہ نے میرے اس اعتراض کا کہ اس سے پھر وحی نبوۃ تشریعیہ کا بقاء بھی لازم آئے گا یہ جواب دیا ہے کہ دوسری آیات مثلاً خاتم النبیین۔ اکملت لکم دینکم۔ ومن یطع اللہ۔ وغیرہ سے وحی شریعت جدیدہ کا انسداد ثابت ہوتا ہے۔

پس ہمارا بھی یہی جواب ہے کہ مذکورہ بالا آیات نیز انسداد وحی نبوۃ پر جس قدر آیات و احادیث صحیحہ و اقوال بزرگان وسلف صالحین اوپر پیش کر چکا ہوں ان سے صراحۃً وحی نبوۃ کا انسداد ثابت ہوتا ہے خواہ تشریعی ہو یا غیر تشریعی لہذا مکالمہ الٰہیہ صرف بصورت الہام یا وحی مجازی ہو سکتا ہے اس میں ہمیں بھی خلاف نہیں بہر حال کسی ایک آیت سے وحی نبوۃ کا بقاء نہ ثابت ہو سکا زائد سے زائد الہام کا بقا ثابت ہوا وہ مدعا سے غیر متعلق ہے۔

## دلائل بقاء وحی از احادیث

میں نے ابتدائی بحث میں ۲۵ سے زائد احادیث کا اس سلسلہ میں حوالہ دیا تھا کہ ان سے وحی نبوت کا انقطاع ثابت ہے کیونکہ جس قدر احادیث انقطاع نبوۃ پر دلالت کرتی ہیں۔ وہ سب انقطاع وحی نبوۃ پر بھی بلا اختلاف دلالت کرینگی کیونکہ یہ تو مرزا صاحب کو بھی مسلّم ہے کہ جس میں شان نبوت باقی ہے اس کی وحی بلا شبہ وحی نبوۃ ہے (ایام الصلح ص۱۴۶) نبی کی وحی وحی نبوۃ کہلائیگی۔ (سراج منیر ص۳) اور لطف تو یہ ہے۔ کہ جب تک مرزا صاحب نے نبوت کا صریح دعویٰ نہ کیا تھا خود بھی اس مسئلہ میں ہمارے ہم نوا تھے۔ فرماتے ہیں کہ لیکن وحی نبوۃ پر تو تیرہ سو برس سے مہر لگ گئی (ازالہ ص۲۲۱) یہاں کوئی تفصیل تشریعی اور غیر تشریعی کی نہیں ہے کہ مختار مدعا علیہ کی تاویلات قابل التفات ہوں۔

پھر میں نے صراحۃً انقطاع وحی نبوۃ کے سلسلہ میں (۴) صحیح احادیث کنز العمال بخاری شریف۔ مشکوٰۃ شریف اور ابن جریر سے پیش کیں جو مسل سے پیش کی گئی تھیں۔ پہلی میں تصریح ہے کہ شعبہائے نبوت سے صرف مبشرات باقی ہیں۔ دوسری میں ان الوحی قد انقطع۔ کے الفاظ ہیں۔ کہ وحی بعد آنحضرت صلے اللہ علیہ وسلم یقیناً منقطع ہو چکی۔ تیسری میں انہ انقطع الوحی کا لفظ ہے۔ کہ واقعہ یہ ہے کہ وحی بعد زمانہ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم منقطع ہو چکی تھی۔ میں نے بھی تمام اجزاء نبوۃ سے صرف مبشرات کو باقی مانا ہے۔

پس ان صریح احادیث کے مقابل مختار مدعا علیہ کا دو غیر متعلق حدیثیں ایک محدّث والی اور ایک عیسیٰ پر وحی اترنے کی پیش کرنا یہاں تک قابل قبول ہے۔ بہر حال میں باوجود کہ دونوں کا مدلل جواب اصل بحث میں پیش کر چکا ہوں۔ مگر اب جوابی بحث کی روشنی میں پیش کرتا ہوں۔

حدیث اول۔ واوحی۔ اللہ الی عیسیٰؑ (مشکوٰۃ مسلم) اس حدیث کی تحریف

کے لیے جو مرزا صاحب کی تاویلات نقل کی ہیں۔ اس سے ہمیں سروکار نہیں استدلال صرف یہ کیا گیا ہے۔ کہ مسیح موعود کو وحی ہوگی اور روح المعانی و حجج الکرامۃ سے یہ پیش کیا ہے کہ یہ وحی بواسطہ جبرئیل ہوگی۔ الجواب حضرت عیسیٰ پر وحی جو نازل ہوگی اس میں لفظ وحی ضرور ہے۔ مگر بمعنی الہام نہ کہ وحی نبوۃ چنانچہ مسلم کے شراح نے خود اس کی تشریح کر دی ہے مگر وہ وحی بطور الہام کے ہوگی۔ خواہ وہ دل میں ڈالی جائے۔ یا بواسطہ فرشتہ الہام ہو جسے ملک الالہام کہتے ہیں۔

میں اس جگہ صرف وہ حوالہ پیش کرتا ہوں۔ جو مسلمہ فریقین ہے اور اس بزرگ سے جنہیں گواہ مدعا علیہ بھی تسلیم کر چکا ہے یعنی امام عبدالوہاب شعرانی رح اور امام محی الدین ابن عربی رح وہ تصریح فرما رہے ہیں۔ کہ عیسیٰ ؑ امۃ محمدیہ کے آخری اور خاتم الولایۃ ہیں۔ اور اگرچہ وہ اولوا العزم اور خواص رسل سے ہیں۔ مگر بوجہ خصوصیت زمانہ کے کہ وہ سرکار دو عالم صلے اللہ علیہ وسلم کا زمانہ ہے ان کی نبوت و رسالۃ کا حکم زائل ہو جائے گا۔ اور وہ اس منصب پر نہ ہوں گے۔ بلکہ ایک ولی ہو کر تشریف لائیں گے۔ جن کی نبوۃ بلا حکم کے مطلق ہوگی۔ اور ان پر شرع محمدیہ صلے اللہ علیہ وسلم کا الہام اس طرح ہوگا جیسا کہ اولیاء امۃ کو ہوتا ہے۔ ملاحظہ ہو الیواقیت والجواہر ج ۲ ص ۹۱ مبحث ۴۷ ناقلا عن الفتوحات فاما ختم الولایۃ علی الاطلاق فھو عیسیٰ علیہ السلام فھو الولی الی قولہ ویلہم بشرع محمد صلی اللہ علیہ وسلم ویفھمہ علی وجھہ کالاولیاء المحدثین فختمت النبوۃ بمحمد والولایۃ بعیسیٰ۔

ملاحظہ فرمائیں کس قدر تصریح ہے کہ ان پر امۃ محمدیہ کے اولیاء کی طرح الہام ہوگا۔ اور وہ خاتم الاولیاء ہوں گے جیسے نبوۃ آنحضرت صلے اللہ علیہ وسلم پر ختم ہوگی کوئی آپ کے بعد نبی نہیں یوں ہی اس امت کے آخری ولی حضرت عیسیٰ ؑ ہوں گے میرے خیال میں اس تصریح کے بعد مختار مدعا علیہ کو بھی لب کشائی کا موقعہ نہیں۔ کیونکہ الہام یا وحی مجازی کو ہم بھی بند نہیں بتاتے نہ لفظ وحی پر بحث ہے وہ تو شہد کی مکھی کے واسطے بھی مستعمل ہے واوحی ربك الی النحل بحث وحی نبوۃ میں ہے۔ وہ عیسیٰ پر نہ ہوگی۔ بلکہ وحی بمعنی الہام ہوگی۔ جیسے کہ اولیاء امت کو الہام ہوا کرتا ہے۔ اس سے صریح عبارت ملاحظہ ہو انہ عیسی علیہ السلام لا یومنا الا منا ای بسنتنا فلہ الکشف اذا نزل والالہام کما لہذہ الامۃ۔ یعنی ان کے نزول کے بعد انہیں اس امت کی طرح کشف والہام ہوگا فتوحات ج ۳ باب ۳۵۳ ص ۲۳۸ (س ل) نزول الہام بلا جبرئیل ؑ کے ہوں گے۔

(الجواب)

جبرئیل نہ آئیں گے ملاحظہ ہو یواقیت مبحث ۳۵ ص ۸۸، ۸۹

مختار مدعا علیہ کا یہ کہنا کہ عیسیٰ ؑ پر جبرئیل وحی لائیں گے۔ محض غلط اور تحقیق کے خلاف ہے اُسے شاید اپنے گھر کا حال نہیں معلوم ورنہ ایسا کبھی نہیں کہتا۔ مرزا صاحب کی تو یہاں تک تصریح ہے۔ وحی کجا ایک فقرہ کہ پہلی شریعت پر عمل کر دیہ بھی جبرئیل نہیں لا سکتے یہ بھی بند ہے ملاحظہ ہو۔

وحی رسالت وہی ہے جو توسط جبرئیل ہو۔ ازالہ اوہام ص۶۱۲۔

"ایک فقرہ بھی جبرئیل لائیں وہ بھی وحی نبوۃ ورسالت ہے جو بند ہے ازالہ ص۵۷۸

اب گو ہمیں ضرورت نہ تھی کہ حج الکرامۃ یا روح المعانی کے متعلق کچھ عرض کریں لیکن اتمام حجت کے واسطے گزارش

ہے کہ۔

حج الکرامۃ۔ اولاً نہ ہماری مسلم کتاب ہے نہ اس کے مصنف ہم مقلدین سے ہیں۔ بلکہ ہمارا اور ان کا اصولی اختلاف ہے

ہم تقلید شخصی کو واجب کہتے ہیں۔ وہ شرک تک بتاتے ہیں حالانکہ ایک حنفی پر کسی اہل حدیث یا غیر مقلد کی ذاتی رائے،

خصوصاً جب کہ وہ بزرگان سلف شیخ محی الدین ابن عربی رح وغیرہ کے بھی خلاف ہو حجۃ نہیں ہو سکتی۔ دوسرے یہ ان کی ذاتی رائے

ہے اُن کے پاس اس کے ثبوت میں کوئی آیت یا حدیث یا قول صحابی نہیں پس اس کی کوئی بھی وقعت نہیں ہو سکتی۔

ہمارے گواہوں نے نواب صدیق حسن خان مؤلف حج الکرامہ کو مسلمان مانا ہے مسلمان ہونا اور چیز ہے

مسلم ہونا اور بات ہے۔ بہت سے مسلمان ہیں بلکہ عالم بھی مگر وہ مسلّم و مستند نہیں۔

مولانا گنگوہی رحمۃ اللہ علیہ نے اُنہیں مسلّم کہیں نہیں لکھا۔ بلکہ انہیں رئیس عاملین بالحدیث لکھا ہے۔ یعنی غیر مقلدین

کے سرگروہ کیونکہ غیر مقلدین کو وہابی الحدیث مدعیان عمل بالحدیث عامل حدیث وغیرہ کے لفظ سے یاد کیا کرتے

ہیں جیسے مرزائیوں کو قادیانی اور احمدی کہتے ہیں، مطلب سب کا ایک ہی ہے حضرت مولانا گنگوہی رح نے ان کے

حوالے غیر مقلدین پر حجت قائم کرنیکے واسطے الزاماً دئے ہیں۔ جیسے کہ ہم نے مرزا صاحب اور ان کے خلفاء کے

کتنے حوالہ دئے ہیں۔ تو کیا کوئی عقل مند اس سے سمجھ سکتا ہے۔ کہ مرزا صاحب اور ان کے خلفاء ہمیں مسلّم ہیں نیز مولانا گنگوہی

کا مسلّم ہونا بھی جوڈیشل اصول سے مسل پر موجود نہیں۔ بہر حال نواب صدیق حسن خاں صاحب

اور وہ بھی اپنی ذاتی ہم پر بزرگوں کی تصریحات کے خلاف حجت نہیں نہ مختار مدعا علیہ کو اسے نقل کرنا چاہیئے تھا

کیونکہ یہ تو ان کے نبی کی تصریح کے بھی خلاف ہے باقی رہا حوالہ روح المعانی وہاں بھی ایک شخص ابن حجر ہیتمی کی ذاتی رائے

ہے نہ وہ ہمارے مسلّم ہیں نہ امام وہ ہم پر حجت نہیں روح المعانی کے فیصلہ کا مسلّم ہونا اور چیز ہے اور اُس میں

کسی شخص کی ذاتی رائے نقل کی جائے اور وہ بھی ضعیف احادیث وائمہ کے خلاف اس کا حجت ہونا اور بات ہے

بہر حال اتنی آیات اور صحیح احادیث اور فیصلہ اسلاف بلکہ مرزا صاحب کی تائید کے باوجود نواب صدیق حسن خاں

صاحب بھوپالی اور ابن حجر ہیتمی جیسے غیر مسلّم اصحاب کی رائے کوئی بھی وقعت نہیں رکھتی نہ ہم پر حجت ہو سکتی ہے۔

باقی ہمارے نزدیک حدیث یقیناً صحیح ہے۔ ہم تو مختار مدعا علیہ پر بطور الزام حجۃ قائم کرتے ہیں۔ کہ

مرزا صاحب نے اس حدیث کو صحیح نہیں مانا ہم نے تو حدیث مانکر جواب دیا ہے کہ یہ وحی الہام ہے نہ وحی نبوۃ

جیسا کہ تمام شراح اور خصوصیات سے مختار مدعا علیہ اور گواہان مدعا علیہ کے مسلّم بزرگ امام ابن عربی رح نے

تصریح فرمادی ہے۔

باقی اس جواب الجواب کی روشنی میں جو تاویلات رکیکہ اور جرح و حوالوں کی قطع و برید اور لایعنی طوالت دی گئی وہ ناقابل التفات ہے۔ عدالت خود مقابلہ فرمائے۔

(۲) دوسری حدیث۔ ابی ابن کعب روح المعانی ج ۷ صہ۲۶

یعنی اُس نے پیچھے سے ایک بلند آواز سنی اللھم لك الحمد الخ پھر ابی ابن کعب رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے پاس آئے اور یہ واقعہ بیان کیا۔ تو آپ نے فرمایا کہ وہ جبرئیلؑ تھے۔

الجواب۔ اس سے یہاں کوئی علاقہ نہیں نہ یہاں جبرئیل کسی صحابی پر وحی لے کر اترے نہ اُس زمانہ میں نزول جبرئیل مسدود تھا۔ بلکہ صرف اس قدر ہے کہ ابی ابن کعب رض نے اپنے پیچھے سے اللہ کی حمد کرتے ہوئے کسی کی آواز سنی۔ اور آنحضرت صلے اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ وہ جبرئیل کی آواز سنی تھی اس سے بعد نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم بقاء وحی نبوت یا نزول جبرئیل کیونکر ثابت ہوا ہاں جبرئیل کی آواز سننا ثابت ہوا۔ اس میں کیا استعجاب ہے صحابہ نے تو دحیہ کلبی کی شکل پر بارہا انہیں دربار رسالت میں حاضر باتیں کرتے دیکھا ہے۔ ہاں مرزا صاحب کے یہ خلاف ضرور ہے جو فرماتے ہیں کہ جبرئیل کبھی زمین پر نازل نہیں ہوئے۔

تیسری حدیث۔ محدث ہونے کی مشکوٰۃ و بخاری سے۔

الجواب اس سے بھی وحی نبوۃ کا بقاء بعد آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم ثابت نہ ہو سکا۔ کیونکہ محدث کی شرح خود گواہ مدعا علیہ اور مختار مدعا علیہ نے حدیث سے نقل کر دی ہے۔ کہ فرشتے اُس کی زبان پر کلام کرتے ہیں۔ اس میں خدا کے ہم کلام ہوتے کا ذکر نہیں ہے۔ نہ فرشتہ کے اتر کر وحی کرنے کا۔

مختار مدعا علیہ نے اُس کلام اور محدث کی تائید میں جو ملا علی قاری کا قول نقل کیا اس سے اپنا تمام کارخانہ استدلال ختم کر دیا کہ۔

هو الملهم المبالغ فيه الذى انتهى الى درجة الانبياء فى الالهام۔

یعنی محدث سے مراد ہے۔ جس پر الہام کیا جائے۔ اور بہت مبالغہ سے جو الہام میں انبیاء کے درجہ کے قریب ہو جائے اس میں تصریح ہے کہ اُس پر الہام ہوگا نہ وحی اور گفتگو بقاء وحی میں ہے۔ نہ الہام میں شاید مختار مدعا علیہ طول کی وجہ سے موضوع بحث فراموش کر گیا۔ ورنہ الہام کو وحی کے سلسلہ میں نقل نہ کرتا۔

ان دو نو بلکہ تینوں حدیثوں کا غیر متعلق ہونا ایسا اظہر من الشمس ہے کہ کسی شبہ کی بھی گنجائش نہیں عدالت خود ملاحظہ فرمالے۔ اور اصل بحث میں جو مدلل تقریر کی گئی تھی اُس کے جواب کی طرف اشارہ تک نہ کیا گیا۔ گویا مختار مدعا علیہ نے

اس کی لاجوابی اور اپنا عجز تسلیم کر لیا ہماری پیش کردہ ۲۵ احادیث کے حوالہ کو مغالطہ اور غلط بتانا مختار مدعا علیہ کی ناواقفی کا بین ثبوت ہے میں ابتداء میں عرض کر چکا۔ کہ جس قدر احادیث ختم نبوۃ کے باب میں ہیں۔ ۲۵ کیا بلکہ اس سے بھی زائد وہ سب نبوت کے انسداد کی دلیل تسلیم ہیں۔ کیونکہ نبی کو وحی بقول مرزا صاحب۔ بہر حال وحی نبوۃ ہوتی ہے۔ اسی واسطے گواہوں نے مکرر باب وحی میں با تفصیل نقل کی ضرورت نہ سمجھی۔ باقی باتفصیل میں نے جو چار حدیثیں پیش کی تھیں جس میں صراحۃً وحی نبوۃ کے انسداد کی تصریح تھی اس میں حدیث (۱) ونمبر (۴) کو مختار مدعا علیہ نے بالکل لاجواب سمجھ کر نام تک نہ لیا۔ اور نمبر (۲) و (۳) کا قطع زاویہ جواب دے کر ٹال دیا۔ کہ اس میں ان الوحی قد انقطع اور انہ انقطع الوحی سے وحی تشریعی مراد ہے۔ حالانکہ یہ تاویل محض بدیہی البطلان ہے۔ اور صریح غیر مشتبہ الفاظ کو بلا دلیل موڑنا ہے۔ الف ولام جنسی ہے جس سے جنس وحی اور اس کی حقیقت کا نہایت زور دار الفاظ میں انقطاع بتایا جا رہا ہے۔ مجازی وحی والہام کا البتہ تذکرہ نہیں پس مختار مدعا علیہ کی یہ رکیک تاویل بالکل لغو اور الفاظ حدیث کی تحریف معنوی کے برابر ہے جو کسی طرح قابل التفات نہیں۔ ورنہ اگر تاویلات کا دروازہ اس قدر وسیع کھول دیا جائے تو دین سے امان اٹھ جائے گا۔ اور صریح سے صریح چیز میں ملحدین کی طرح تاویل کر کے اس کی حقیقت بدلکر اسلام کا کفر اور کفر کا اسلام بن جائے گا۔ عیاذاً باللہ۔

خلاصہ۔ اس بحث سے یہ توضاحت سے ثابت ہو گیا۔ کہ مختار مدعا علیہ یا گواہان مدعا علیہ کے پاس قرآن وحدیث کی ایک دلیل بھی بقاء وحی نبوۃ پر نہیں بلکہ محض تاویلات رکیکہ ہیں یا الہام اور وحی مجازی ولغوی کو ناواقفی سے وحی نبوت سمجھ لیا ہے۔ بخلاف گواہان مدعیہ کے کہ صریح صریح آیات واحادیث انقطاع وحی پر پیش کی ہیں۔ جن کا جواب باوجود انتہائی مغالطہ دہی کے مغالطہ کا بھی نہ ہو سکا۔ فللہ الحمد۔

عدالت خود دلائل کو سامنے رکھ کر موازنہ فرمائے کہ دلائل اور سچائی کدھر ہے اور محض تاویلات اور مغالطہ سے کون کام لے رہا ہے۔

## (عقیدہ سلف صالحین بقاء وحی غیر تشریعی کے خلاف نہیں)

اس جوابی سلسلہ میں اصل جواب سے عاجز آکر مختار مدعا علیہ نے صرف مغالطہ سے کام لیا۔ میں نے صوفیاء کرام کی عبارات کے مطالب ان کی اپنی اصطلاح کی رو سے پیش کئے تھے۔ اور وہ بھی مسل سے کوئی نیا حوالہ نہ تھا مگر اس نے گواہوں کا تحت اللفظ ترجمہ لے کر بحث سے ٹکرانا چاہا۔ اسے معلوم ہونا چاہیئے۔ کہ ترجمہ اور شئی ہے اور مطلب اور۔ ترجمہ سے بظاہر اکثر مراد متکلم مستور اور مجمل رہتی ہے۔ جبھی تو تفسیر اور مطلب بیان کرنیکی ضرورت پڑتی ہے۔ ترجمہ کے ظاہری الفاظ اور اصطلاحی مراد وتفسیر میں تعارض سمجھنا خام خیال ہے۔ چونکہ میری بیان کردہ اصطلاحات صوفیاء اور خود اصطلاحات شیخ اکبرؒ مختار مدعا علیہ نے اولاً تو نظر انداز کیا۔ اور بعض کو اصل عبارت اور مطلب کے خلاف

ہوا کر قطع و برید کر کے اصل پوائنٹ عدالت کے سامنے مشتبہ کرنے کی سعی کی ہے۔ اس لیے اولاً میں اُس کے پیش کردہ حوالجات جن کا وہ حوالہ بیان گواہ مدعاعلیہ سے دے رہا ہے نقل کر کے ان کا اصل جواب مکرر نقل کرتا ہوں۔ تاکہ وہ خیانت اور مغالطہ عدالت کے نوٹس میں لایا جا سکے جو اُس نے جواب بحث میں مختار مدعا علیہ کے مطالب کے نقل میں روا رکھا ہے اور پھر جوابی بحث کی تاویلات رکیکہ کو بے نقاب کر کے عدالت میں پیش کرتا ہے۔

گواہان مدعا علیہ نے اس سلسلہ میں متعلق و غیر متعلق کل (۸) حوالہ پیش کئے ہیں ؛-

(۱) فتوحات مکیہ (۲) مکتوبات امام ربانی (۳) مثنوی عارف رومی رح (۴) منصب امامۃ مولنا شہید رح (۵) یواقیت کا حوالہ برائے شرح الہام رومی (۶) روح المعانی (۷) حجج الکرامۃ (۸) یواقیت پہلا حوالہ فتوحات مکیہ ج ۲ ص۱۶ و ۱۷

قال شیخ اکبر بعد ذکر الآیۃ ما کان لبشر ان یکلمہ اللہ الخ ھذا کلام موجود فی رجال اللہ من الاولیاء والذی اختص بہ النبی من ھذ دون الولی الوحی با لتشریع۔

(الجواب)

اس حوالہ کے نقل کرنے میں گواہ مدعاعلیہ نے ایک زبردست شرمناک مغالطہ دیا اور حضرت شیخ رحمۃ اللہ علیہ کے لفظ تشریع کو ان کی اصطلاح کے خلاف محمول کر لیا۔ اسی لیے انہوں نے وصیت فرمائی ہے کہ تم پر میری کتب کا مطالعہ حرام ہے جب تک میرے محرم راز نہ ہو۔ اس کی وجہ صرف گواہ کی حضرت شیخ رح کی کتب و اصطلاحات سے ناواقفی ہے جیسا کہ گواہ خود اقرار کر چکا ہے۔ کہ میں نے فتوحات کل نہیں دیکھی۔ مارچ سنہ اور اصطلاحات تصوف میں کسی کتاب کا مطالعہ نہیں کیا۔ مارچ سنہ۔

اصل اصطلاح یہ ہے۔ کہ اولیاء اللہ کو جو نبوت بمعنی لغوی بصورت ولایت ہوتی ہے اور نبوت ہی بمعنی عام مجازی ہوتی ہے جس کا حقیقی نام الہام ہے۔ اس کے مدمقابل اصطلاح شرع میں جو نبوۃ حقیقی ہے۔ اُسے حضرت شیخ نبوۃ تشریع یعنی شرعی نبوۃ اور اس کی وحی نبوت و رسالت کو وحی تشریع کہتے ہیں۔ یہ مراد نہیں کہ جو شریعت جدیدہ لائے وہ نبی تشریعی ورنہ یہ تشریعی صرف اپنی اور حضرت شیخ رحمہ اللہ کی اصطلاح کو مخلوط کر کے یہ مغالطہ دیا ہے۔ ثبوت کے واسطے یہی فتوحات ج ۲ کے حوالہ ذیل ذیل ملاحظہ ہوں۔ جنہیں صرف مغالطہ دینے کے واسطے چھپایا گیا۔

نبوۃ تشریع یا نبوۃ شرائع سے مراد وہ حقیقی نبوۃ ہے جو اولیا کو نہیں ہو سکتی

(فتوحات مکیہ ج ۲ باب ۵۹ س ۱۵ ص ۲۵۸

یعنی ہماری یہ خاص اصطلاح ہے کہ ہم نبوۃ شرائع یا تشریع بولکر وہ حقیقی اصطلاحی نبوۃ مراد لیتے ہیں جو اولیاء کو نہیں ہو سکتی۔ اور ولایت کے مدمقابل یہ نبوۃ ہے۔ وہی نبوۃ حقیقہ اور نبوۃ تشریعہ اور نبوت شرائع وغیرہ سے نامزد کی جاتی ہے شریع کے معنی شریعت جدیدہ وغیرہ یہ مرزا صاحب اور اُن کے متبعین کی میطبع زاد اصطلاح ہے۔ حضرت شیخ رحمۃ اللہ علیہ

کا دامن قدس اس سے پاک ہے۔

## وحی نبوۃ و رسالت مطلقاً منقطع ہے؟

اسی پیش کردہ فتوحات ج ۲ ص ۵۵ س ۳ صفحہ ۲۵۳ پر تصریح موجود ہے۔ کہ وانما انقطع الوحی الخاص بالرسل والتی من نزول الملک علی اذنہ وقلبہ وتحجیر اسم النبی والرسول۔ الخ۔

یعنی وہ وحی نبوت و رسالت جو نبی و رسول کے ساتھ مختص ہے کہ فرشتہ اس کے گوش و قلب پر اترتا ہے منقطع ہو چکی اور نبی و رسول کا لفظی خطاب بھی روک دیا گیا۔ اب کسی کو نہیں دیا جا سکتا۔ کس قدر وضاحت سے انقطاع وحی نبوت و رسالت کی تصریح فرما رہے ہیں۔

## فرشتۂ وحی آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کے بعد کسی کے قلب پر وحی لیکر نہیں اُتر سکتا؟

لان الملک لا ینزل بوحی علی قلب غیر نبی اصلاً کیونکہ فرشتۂ وحی وحی لے کر غیر نبی کے قلب پر ہرگز نہیں اترتا۔ اسی عبارت کے تتمہ پر نہ صرف نبوۃ بلکہ ادعاء نبوۃ کا بھی انقطاع فرما رہے ہیں۔ وادعاء نبوۃ قد انقطعت ہر قسم کی نبوت کا دعویٰ منقطع ہو چکا (فتوحات ج ۳ باب ۱۱ س ۲۳ ص ۳۸) یہاں لفظ نبوۃ کو نکرہ رکھا الف لام بھی داخل نہ کیا کہ تاویلات کا موقع ہو کہ کوئی خاص قسم کی نبوۃ مستقلہ وغیرہ مراد ہے۔ بلکہ نکرہ رکھا جو ہر قسم کی ظلی و بروزی نبوۃ کا خاتمہ کر رہی ہے۔

## مبشرات یعنی الہام اور رویاء صالحہ کے سوا کوئی بھی قسم وحی کی باقی نہیں

الا تنظر الی مبادی الوحی الالٰہی النبوی انما ھی المبشرات وھی التی بقیت فی الامۃ بعد انقطاع النبوۃ (فتوحات ج ۳، باب ۱۱، س ۲۱ ص ۳۹)

کیا تو نہیں دیکھتا۔ مبادی وحی الٰہی نبوی کو جو مبشرات (یعنی اچھی خوابیں یا الہام ہیں) وحی صرف امت میں نبوۃ کے انقطاع کے بعد باقی ہیں اور بس۔

---

# ؟ مبشرات والا شخص نبی ہرگز نہیں ہو سکتا ؟

حضرت شیخ رحمۃ اللہ علیہ اسی فتوحات ج ۳ سوال ۱۷ ص ۲۳۵ پر مبشرات کا ذکر کر کے فرماتے ہیں کہ ـــــــــ

وھی جزء من اجزاء النبوۃ وان لم یکن صاحب المبشرۃ نبیًا فتفطن لعموم رحمۃ اللہ فما تطلق النبوۃ الا من اتصف بالمجموع۔ یعنی مبشرات اجزاء نبوۃ

کا ایک جزو ہیں اگرچہ صاحب مبشرات نبی نہیں ہوتا۔ کیونکہ لفظ نبوت سوائے اس شخص کے جو مجموعہ اجزاء سے متصف ہے کسی پر بولا ہی نہیں جا سکتا۔

اسی ج ۳ میں تصریح موجود ہے کہ وحی مطلقاً مسدود ہے صرف الہام باقی ہے۔

واعلم ان لنا من اللہ الا الالھام لا الوحی فان سبیل الوحی قد انقطع بموت رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم وقد کان الوحی قبلہ ولم یجی خبر الٰھی ان بعدہ صلی اللہ علیہ وسلم وحیًا لما قال اللہ تعالیٰ ولقد اوحی الیک والی الذین من قبلک ولم یذکر وحیا بعدہ وان لم یلزم ھذا وقد فی الخبر النبی الصادق فی عیسیٰ علیہ السلام وقد کان ممن اوحی الیہ قبل رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم لا یعمل الا سنتنا فلہ الکشف اذا نزل والالھام کما لھذہ الامۃ ولا تخیل فی ھذا الالھام انہ لیس بخبر الٰھی ما ھو الامر کذالک بل ھو خبر الٰھی واخبار من اللہ للعبد علی ید ملک بقیت عن ھذہ الملام وقد یلھم من وجہ الخاص بالرسول والنبی ویشھد الملک او یراہ رویۃ بصر عن ما یوحی الیہ وغیر الرسول یحس باثرہ ولا یراہ رویۃ بصرہ فیلھمہ اللہ بما شاء ان یلھمہ او یونیہ من وجہ الخاص (فتوحات ج ۳ ب ۳۵۳ س ۳ ص ۲۳۸) ؁

حضرت شیخ رحمۃ اللہ علیہ نے اس عبارت جنریلہ میں تمام تاویلات وشبہات کا خاتمہ کر دیا اور غیر مشتبہ الفاظ میں مدعیہ کی تائید فرما دی اور اتفاق سے یہ بزرگ گواہ مدعا علیہ کو بھی مسلم ہیں۔

ترجمہ ملاحظہ ہو۔

خوب سمجھ لو ہمیں خدا کی طرف سے صرف الہام ہو سکتا ہے نہ کہ وحی کیونکہ وحی کا سلسلہ رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم کی وفات سے یقینًا بلا شبہ منقطع ہو چکا۔ ہاں آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم سے قبل وحی آیا کرتی تھی۔ اور کوئی ایک بھی خدا کی جانب سے اطلاع نہیں کہ آنحضرت صلے اللہ علیہ وسلم کے بعد بھی وحی ہو سکتی ہے۔ یا وحی ہے۔ جیسا کہ خود اللہ تعالےٰ نے فرما دیا کہ

ولقد اوحی الیك والی الذین من قبلك اور آپ کے بعد کسی قسم کی وحی کا ذکر نہ فرمایا۔ اور نہایت صحیح خبر نبوی صادق ہیں عیسےٰ کے متعلق ہے (جو ان لوگوں میں ہیں جن پر رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم سے قبل وحی ہو چکی ہے) کہ وہ عیسےٰ صرف ہماری سنت پر عمل کرینگے۔ پس ان کے نزول کے بعد صرف ان پر کشف و الہام ہوگا۔ جیسا کہ اس امت پر ہوتا ہے اس الہام میں یہ شبہہ نہ ہے۔ کہ یہ خدا کی خبر ہی نہیں یہ بات ہرگز نہیں بلکہ وہ خدا ہی کی خبر ہے۔ مگر فرشتہ الہام کی معرفت جو ملہم سے پوشیدہ ایک الہام کرتا ہے۔ اور کبھی مخصوص طور سے الہام ہوتا ہے پس رسول و نبی فرشتہ کو آنکھوں سے دیکھتے ہیں۔ اور غیر رسول اس کے اثر کو محسوس کرتا ہے اسے دیکھتا نہیں۔ پس اللہ تعالے عیسٰی علیہ السلام پر جو چاہیگا۔ الہام کرے گا۔ الخ

اس سے مندرجہ ذیل امور بوضاحت ثابت ہو گئے۔

(۱) آنحضرت صلے اللہ علیہ وسلم کے بعد وحی کے تمام سلسلے یکدم مسدود ہیں۔

(۲) آپ صلی اللہ علیہ وسلم کے بعد صرف کشف اور الہام باقی ہے اور بس (۳) کسی آسمانی خبر آیت میں آپ کے بعد کسی قسم کی وحی کا ذکر تک نہیں۔ (۴) عیسٰی علیہ السلام پر نزول کشف اور الہام ہوگا (۵) کبھی الہام بھی بواسطہ فرشتہ الہام ہوتا ہے۔ (۶) الہام میں غیر رسول فرشتہ کو دیکھتا نہیں۔ نہ اس پر نزول متحقق ہوتا ہے۔ بلکہ اس کا اثر محسوس کرتا ہے (۷) نبی رویت بصری سے فرشتہ وحی کو دیکھتا ہے۔

اس سے بوضاحت ثابت ہو گیا کہ حضرت شیخ رحمۃ اللہ علیہ نے فتوحات ہی میں ان تمام اصطلاحات کی تصریح اور وضاحت فرما دی ہے۔

نیز اس امر کو بوضاحت فرما دیا ہے۔ کہ وحی کا سلسلہ ہر طور سے منقطع ہو چکا ہے۔ صرف الہام اور کشف باقی ہے اس کے بعد کوئی شخص حضرت شیخ رحمۃ اللہ علیہ کے دامن قدس پر بہتان لگائے کہ وہ بعد آنحضرت صلے اللہ علیہ وسلم بقاء وحی کے قائل ہیں۔ تو صحیح نہ ہوگا۔

مختار مدعا علیہ نے غضب تو یہ کیا کہ فتوحات کی یہ پیش کردہ عبارت بھی قطع و برید کر کے پیش کی۔ اور اسی سے متصل اگلا فقرہ ولا یشرع الا نبی ولا یشرع الا رسول کاٹ دیا۔ جس میں اس کے مغالطہ کی حقیقت کھولدی ہے کہ تشریع کے وہ معنی نہیں جو وہ تصنیف کرتے ہیں بلکہ جو بھی نبی و رسول ہے وہ مشرع کہلاتا ہے۔ گویا نبی و رسول کی وحی وحی بالتشریع کہلاتی ہے۔ یعنی وحی نبوۃ و رسالۃ منقطع ہے

اگر کچھ باقی ہے، تو الہام و کشف و اچھی خوابیں جیسا کہ ذکر ہو چکا ہے۔ اس زبردست خیانت کے بعد عدالت خود فیصلہ فرما سکتی ہے۔ کہ گواہان مدعا علیہ کی شہادت کی جوڈیشل حیثیت سے کیا وقعت ہے،

(نوٹ) میں نے ان حوالوں کے نقل کرنے میں بہت ہی اختصار سے کام لیا۔ ورنہ ۲۹۲ میں ایسے صریح صریح حوالے سو سے زائد موجود ہیں، نیز اس اصطلاح کی شرح اور توضیح مطلب اور تصریح مراد کے واسطے بالقصد میں نے حضرت

شیخ رحمۃ اللہ علیہ کی دیگر تصانیف اور اصطلاحات صوفیہ کے حوالوں سے کام نہیں لیا بلکہ اسی پیش کردہ فتوحات بلکہ زیادہ تر اسی جلد کے آگے اور پیچھے سے پیش کیا تاکہ کسی تاویل اور عذر کا موقع نہ ہو۔ اور عدالت پر ان کی خیانت اور مغالطہ اچھی طرح آشکارا ہو جائے فللہ الحمد۔

## اس کے جواب کے متعلق مدعا علیہ کی تاویلات

(۱) کبھی تو کہہ دیا ہے کہ گواہ مدعیہ ۱ نے اس عبارت کا بھی ترجمہ کیا ہے الخ (۲) کبھی کہا کہ لفظ تشریع کی تشریح کے ساتھ فیحل ویحرم ویبیح وغیرہ الخ بھی ہے۔ اور یہ مخصوص وحی ہو گئی (۳) کبھی گواہ ۳ کی جرح میں قطع و برید کر کے عیسیٰ پر وحی نبوۃ ثابت کرنا چاہی۔

مگر میں نے جس قدر واضح عبارات پیش کر دی ہیں ان سے اس عبارت کی شرح اور شیخ رحمۃ اللہ علیہ کا مقصد اس قدر واضح ہو گیا ہے کہ مختار مدعا علیہ کی ان تاویلات رکیکہ کی طرف کسی التفات ہی کی حاجت نہیں۔ ترجمہ عبارت کا وہی صحیح۔ مگر مطلب تو وہی ہو گا۔ جو حضرت شیخ رحمۃ اللہ نے اپنی زبان فیض ترجمان سے کیا۔ ہمارے شاہدوں نے شہادت میں شیخ کی مراد بالکل واضح کر دی ہے۔ لہذا ترجمہ کو اس سے مراد کوئی تعارض نہیں۔

(۲) میں مختار مدعا علیہ نے حضرت شیخ کی عبارت میں قطع و برید تو تسلیم کر لی۔ مگر آگے فیحل سے جو تصریح کی ہے اس کی آڑ لے کر اپنے کفریات ثابت کرنا چاہتا ہے۔ میں عدالت عالیہ پر واضح کر دینا چاہتا ہوں کہ "الوحی بالتشریع" کی شرح کا جہاں تک تعلق ہے وہ ولا یشرع الا نبی ولا یشرع الا رسول خاصۃ پر ختم ہو چکی آگے "فیحل ویحرم و یبیح" سے اس پر ایک تصریح کرتے ہیں۔ کسی اصل کلی پر کوئی مثال یا تصریح قائم کرنے سے وہ اصل کلی صرف اسی مثال میں منحصر نہیں ہو جاتی۔ بلکہ وہ بھی ایک قسم منجملہ اقسام وحی نبوۃ کے ہے میں اوپر حوالے پیش کر چکا کہ وہ وحی کے تمام اقسام سوائے کشف اور الہام اور اچھی خوابوں کے سب بند ہیں۔ اور تشریع کی اصطلاح خود شیخ کی زبان فیض ترجمان سے پیش کر چکا کہ اس سے مراد وحی نبوۃ ہے خواہ جدیدہ احکام ہوں یا نہ۔ صرف اولیاء کے واسطے کشف و الہام رویاء صالحہ باقی رہ گئے ہیں۔ اور تمام اجزاء نبوۃ منقطع ہو چکے۔ پس مختار مدعا علیہ کا یہ عذر صحیح نہیں۔

(۳) میں نزول علیہ السلام کے متعلق جو گواہ ۳ کا ناتمام فقرہ اس کی مراد کے خلاف نقل کیا ہے وہ بھی ایک مغالطہ ہے۔ کیونکہ عیسےٰ چونکہ پہلے نبی ہو چکے ہیں ان پر وحی نبوۃ آ چکی ہے۔ اب وہ اس امت میں بحیثیت ولی ہوں گے ان پر وحی نہ ہو گی گو لفظ وحی مجازاً بوجہ اس کے کہ وہ پہلے نبی تھے اور ان پر وحی نبوۃ آتی تھی بولا جائے۔ مگر در اصل وہ الہام و کشف ہو گا اس کی کافی توضیح حضرت شیخ رحمۃ اللہ علیہ کی عبارت سے پیش کر چکا ہوں بظاہر نبوۃ وحی ہونا اور چیز ہے اور در حقیقت وحی نبوۃ ہونا اور بہر حال یہ تاویل بھی محض بیکار اور صرف لاجوابی کی پریشانی میں لکھی گئی ہے۔ ورنہ شاید کوئی عقلمند

آدمی میرے مدلل اور واضح بیان پر یہ نہ کہتا رہیں پھر مکرر عدالت کی توجہ اس امر کی طرف مبذول کراتا ہوں کہ وہ میرا جواب ان تاویلات کو سامنے رکھ کر ملاحظہ فرمائے تاکہ حقیقت واضح ہو جائے۔ کہ مختار مدعا علیہ نے اس موقع پر کس قدر مغالطہ سے کام لیا ہے اور اس کی خیانت کس قدر واضح اور ناقابل معذرت ہے

دوسرا حوالہ مکتوبات۔ مکتوب ۱۵۱ ج ۲ ص ۹۹ ۔

اس کا ئن نے جو مفصل اور مکمل جواب دیا تھا اس کی لاجوابی کا اندازہ عدالت اس سے لگا سکتی ہے کہ جواب میں بجائے کسی معقول بات کے مختار مدعا علیہ تیز کلامی اور مخول پر اتر آیا اصل الفاظ مختار مدعا علیہ ملاحظہ ہوں۔

کیوں کہ مختار مدعا علیہ نے تو اس حوالہ کو اپنے مدعا کا مثبت قرار دیا ہے حالانکہ گواہ مدعیہ ۳ نے ۲۹/اگست کو بجواب جرح کہہ چکا ہے کہ مکتوبات امام ربانی ج ۲ ص ۹۹ مکتوب ۱۵۱ میں جو لکھا گیا ہے وہ کشفی یا الہامی ہے جو حجۃ نہیں۔ اور یہ ایسی صورت پیدا ہو گئی ہے کہ مختار مدعیہ اور گواہ مدعیہ دونو کے لیے یہ کہنے کا موقع ہے ؎

زخمی کرے مجھی کو میری آہ دل افسوس
میرا ہی تیر میرے کلیجہ کے پار ہو

گواہ مدعیہ نے تو مکتوبات کے مذکورہ بالا حوالہ کو یہ کہہ کر کشفی یا الہامی ہے جو حجۃ قطعی نہیں۔ اور مختار مدعیہ نے یہ کہنے کے بعد بھی کہ یہ ہمارے لیے مثبت مدعا ہے غلط توجیہ کر کے ٹال دینا چاہا ہے۔

اس طرز کلام کو عدالت ملاحظہ فرمائے میں تو اصل مدعا اور مختار مدعا علیہ کے مغالطہ پر صرف روشنی ڈالنا چاہتا ہوں۔

مختار مدعا علیہ سمجھ بیٹھا ہے کہ گواہ مدعیہ اور مختار مدعیہ کے جواب میں تعارض ہے حالانکہ یہ دونوں علیحدہ علیحدہ دو جواب ہیں۔ گواہ مدعیہ ۳ نے تو یہ جواب دیدیا کہ کسی بزرگ کی ذاتی تحقیقات یا اُس کا کشف والہام کوئی حجۃ شرعی نہیں۔ پس جب کہ مسئلہ قرآن و حدیث اور دیگر حجج شرعیہ سے واضح ہو چکا تو یہ حوالہ ہمارے مدعا کو خراب نہیں کر سکتا۔

## اس میں دو امر قابل تحقیق ہیں

(۱) یہ نہ یہ مجدد صاحب رحمۃ اللہ علیہ کی ذاتی تحقیق ہے (۲) کسی کا قول و کشف والہام حجت نہیں۔

اول کا ثبوت اس مکتوب کے آخر میں موجود ہے۔ کہ فافهم فان هذا معرفة شريفة فلما تتكلم بها احد اسے سمجھ لو کیونکہ یہ عجیب نکتہ و معرفت ہے۔ کوئی بھی اسے نہ کہے گا۔ اس سے معلوم ہو گیا کہ یہ ان کی ذات اور کشفی یا الہامی یا علم لدنی کی تحقیق ہے۔ دوسرے کا ثبوت مکتوبات ہی سے پیش کرتا ہوں کسی بڑے سے بڑے بزرگ کی تحقیقات ذاتی شرع میں حجت نہیں۔

.....

# مجدد الف ثانی رحمۃ اللہ علیہ کا فیصلہ اقوال بزرگانِ دین کے متعلق

"کلام محمد عربی علیہ الصلوٰۃ والسلام درکاراست نہ کلامی محی الدین ابن عربی رح و صدرالدین مولوی و عبدالرزاق حماشی مارابنص کاراست نہ بفص فتوحات مدینہ از فتوحات یکیہ مستغنی ساختہ اند۔ (مکتوبات امام ربانی مجدد الف ثانی (حصہ دوم دفتر اول صنا) یعنی حجت شریعہ کے لیے کلام محمد عربی صلے اللہ علیہ وسلم درکار ہے نہ محی الدین ابن عربی رح و صدر الدین مولوی و عبدالرزاق قاشانی ہمارا کام نص (شرعی) سے ہے نہ نص فصوص الحکم) سے فتوحات مدینہ (یعنی تعلیمات آقائے مدینہ صلی اللہ علیہ وسلم) نے فتوحات یکیہ (یعنی تصنیف ابن عربی ) سے بے نیاز کر دیا ہے۔

حضرت مولینا فرماتے ہیں ؎

نیست حجت ہیچ قول و فعل پیر
قول حق او فعلِ احمد را گیر

مکتوبات میں جا بجا ملیگا کہ اس شریعت کے مرد میدان ابو حنیفہ رح اور ابو یوسف رح ہیں نہ شبلی رح و جنید رح غرض یہ کہ پہلا جواب گواہ مدعیہ نے یہ دیا کہ یہ کوئی حجت شرعی نہیں۔ اُن کی ذاتی کشفی تحقیقات ہے جو ظنی ہے اور عقائد میں قطعیات حجۃ ہوتے ہیں۔ مختار مدعا علیہ کو شاید یاد نہیں رہا وہ بحیثیت گواہ مارچ ۳۲ء کہہ چکا ہے کہ باب عقائد میں ظنیات حتیٰ کہ احادیث احاد کا بھی اعتبار نہیں۔

دوسرا جواب میں نے پیش کیا ہے۔ کہ اگر اُسے ہم ایک قسم کی حجۃ ہی فرض کر لیں۔ تو بھی ہمارے مدعا کے خلاف نہیں بلکہ مؤید ہے کیونکہ حضرت مجدد صاحب رح نے بلاواسطہ کلام الٰہی کی دو قسمیں کی ہیں ایک انبیاء سے مختص ہے، جسے وحی نبوۃ کہا جاتا ہے۔ اور وحی نبوۃ کی وہ ایک قسم ہے) دوسرا وہ جو اولیاء امت کو تبعیت و وراثۃ سے ہوتا ہے جس کا انتہائی کمال یہ ہے۔ کہ وہ محدّث ہو جائے۔ اور اوپر مختار مدعا علیہ کے پیش کردہ حوالہ سے پیش کر چکا ہوں۔ کہ محدث پر وحی نہیں ہوتی بلکہ کثرت سے خصوصی الہام ہوتا ہے۔

میں مختار مدعا علیہ کا پیش کردہ حوالہ معہ اُسی کے ترجمہ کے پیش کرتا ہوں۔ الملھم المبالغ فیہ الذی انتھی الی درجۃ الانبیاء فی الالہام یعنی محدّث سے ایسا ملہم مراد ہے جو الہام میں انبیاء کے درجہ کو پہونچا ہوا ہو۔ پھر حضرت عمر رض کو ان کا کامل فرد بتایا ہے مرقات ج ۵ ص ۳۱ ۔)

اب عدالت خود ہی ملاحظہ فرمائے کہ اس سے صرف اُس کلام الٰہی کا بعد آنحضرت صلے اللہ علیہ وسلم ہونا ثابت ہوا جو محدّث پر ہوتا ہے۔ جو الہام کا ایک اعلیٰ درجہ ہے۔ اس سے صرف الہام کا بقاء بعد آنحضرت صلے اللہ

علیہ وسلم ثابت ہؤا (خواہ نام الہام سے بڑھ کر ہو اور جداگانہ نام اصطلاحی کوئی کیوں نہ رکھے) اس سے بقاء وحی نبوۃ ثابت نہیں۔ پس یہ حوالہ صراحۃً ہمارے موافق اور مدعا علیہ اور اُس کے گواہان و مختار کے سراسر خلاف ہے۔ اس سے یہ بھی اچھی طرح واضح ہو گیا کہ گواہ مدعیہ اور مختار مدعیہ کے جواب میں کوئی بھی تعارض نہیں بلکہ ایک جواب تقدیر بر عدم تسلیم اور ایک بر تقدیر تسلیم ہے ان تعارض سوائے مختار مدعا علیہ کے کوئی عقلمند نہیں سمجھتا اس کا خلاصہ تو صرف یہ ہے کہ اول تو یہ حوالہ حجت ہی نہیں اور ان کی خاطر اگر حجت مان ہی لیں تو بھی ہمارے موافق اور اُن کے سراسر خلاف ہے۔

تیسرا حوالہ مثنوی عارف رومی رح کا ہے۔

خلق نقش از وسوسہ خالی شود ۔۔۔ مہمان وحی احید لی شود
نے نجوم است نہ رمل است نہ خواب ۔۔۔ وحی حق و اللہ اعلم بالصواب
از پے رُو پوش عام درمیان ۔۔۔ وحی دل گویند آنرا صوفیان

مثنوی شریف دفتر چہارم ص ۱۵۱ مختار مدعا علیہ نے صرف اس کے چوتھے مصرع سے مغالطہ دینا چاہا تھا کہ وحی باقی ہے مگر اللہ بے شمار رحمتیں نازل فرمائے عارف رومی قدس سرہ العزیز پر کہ اگلے شعر اور چھٹے مصرعہ میں اصل حقیقت اور اپنی نیز صوفیاء کرام کی اصطلاح بتا دی کہ ع وحی دل گویند آنرا صوفیاں کہ اس کا نام اصطلاح تصوف میں وحی دل ہے اور یہی گذر چکا ہے کہ وحی دل اور الہام ایک ہی شئ ہے کیونکہ الہام کے معنے در دل افگندن کے ہیں مفصل اصل بحث سے ملاحظہ ہو پس اس سے بقاء الہام بعد آنحضرت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم ثابت ہوا نہ بقاء وحی نبوت۔ پس یہ حوالہ بھی ہمارا مؤید ہوا اور مختار مدعا علیہ کے سراسر خلاف ہے اس کے جواب کے لیے لب کشائی تک کی ہمت نہ ہوئی فللہ الحمد،

چوتھا حوالہ منصب امامۃ ص ۲۱ و ۲۲ اس حوالہ کو بھی ماقبل و مابعد اور درمیان سے قطع و برید کر کے شرمناک خیانت سے پیش کیا ہے یہں اس سے اوّل و آخر ملا کر یوں نقل کرتا ہوں جس سے ایک طرف تو اصل عبارت کا مطلب اور مختار مدعا علیہ اور اس کے گواہوں کی خیانت آشکار ہو گی دوسری طرف درمیان سے جو عبارت اڑا دی ہے وہ تمام وہی آیات ہیں جو مختار مدعا علیہ نے بقاء وحی کے سلسلہ میں پیش کی ہیں مگر حضرت مولنا شہید رحمہ نے سب کو الہام قرار دیا ہے جس سے تمام استدلال مختار مدعا علیہ کا خورد برد ہو جاتا ہے اور یہ وہی حضرت مولنا شہید رح ہیں جن کو گواہان مدعا علیہ نے بھی مجدد تیرہویں صدی تسلیم کیا ہے اور اپنی تائید میں حجج الکرامۃ ص ۱۳۹ کا حوالہ بھی پیش کیا ہے اصل عبارت منصب امامۃ ملاحظہ ہو۔

تنبیہہ ثالث درمیان حقیقت بعثت باید دانست کہ انبیاء علیہم السلام مامور می شوند بتبلیغ احکام بسوئے خواص و عوام ظاہرش ہمیں است کہ از جانب حق جل و علا بطریق وحی یا الہام امر بتبلیغ احکام بایشاں برسد پھر اس کی تفصیلات پانچویں تنبیہہ پر ختم فرمائیں دوسری قسم کی پہلی تنبیہہ کا عنوان قائم فرماتے ہیں تنبیہہ اول درمیان آنکہ بعضے از بندگان مقبولین ہر چند

منصب نبوت نمی وارند اما از کمالات مذکورہ نصیبہ فراخور استعداد خود میدارند۔ اس کے بعد ذکر محبوبیت برب العلمین وذکر عزت در ملائکہ وذکر ولایت وغیرہا کا ذکر کر کے لکھتے ہیں کہ ۔

" اما ذکر ولایت اجمالاً تا من لدنا علما تک تقریباً دو صفحہ از منصب امامت ص ۳۰ و ۳۱ و ۳۲ ۔

عبارت مذکورہ سے مندرجہ ذیل نتائج ثابت ہوتے۔

(۱) انبیاء کرام کو بھی وحی ہوتی ہے اور الہام بھی۔

(۲) چونکہ انبیاء کا الہام بھی قطعی ہوتا ہے لہذا وحی کہلاتی ہے اس کا حکم بھی وحی کا ہوتا ہے ۔

(۳) جو الہام غیر انبیاء کو ہو وہ وحی نہیں ہوتا بلکہ تحدیث کہلاتا ہے ۔

(۴) قرآن میں اس عام الہام کو بھی مجازاً وحی کہا گیا ہے ۔

(۵) مطلق الہام کی چند صورتیں ۔

(۱) بصورت کلام از پردہ غیب جیسے و اذ اوحیت الی الحواریین ۔ و اوحینا الی ام موسیٰ ۔ قلنا یا ذا القرنین ۔ یہ سب الہام و تحدیث ہے نہ کہ وحی نبوت ۔

(۲) یہی الہام بواسطہ ملک الہام ہوتا ہے جیسے

وغیرہ وغیرہ تمام وہ آیات جو اس سلسلہ میں مختار مدعا علیہ نے پیش کی ہیں ۔

(۳) کبھی اس الہام کا یہ طریقہ ہوتا ہے کہ خود بخود صاحب الہام کے دل سے جوش مارتا ہے ۔

(۴) اس میں سے جو قسم الہام کی انبیاء کرام کو ہوتی ہے اسے نفث فی الروع کہتے ہیں اور جو اولیاء اللہ کو ہوتی ہے اسے نطق سکینہ کہتے ہیں ۔

عدالت خود ملاحظہ فرمائے کہ کس قدر وضاحت کے ساتھ وحی والہام کی تقسیم فرمائی ہے اور وحی مطلقاً بمعنی وحی نبوت اور الہام کی وہ قسم جو وحی کہلا سکتی ہے انبیا کے ساتھ مختص کر دی ہے بعد کے واسطے کوئی سلسلہ وحی نہ چھوڑا صرف الہام کے وہ اقسام جو اولیاء اللہ میں پائے جاتے ہیں اور تحدیث یا نطق سکینہ یا الہام وکشف سے نامزد کئے جاتے ہیں جیسا کہ فتوحات سے مفصل پیش کر چکا باقی بتایا ہے ۔ پس اس سے بھی ہماری ہی تائید ہوئی الہام باقی ہے نہ وحی نہ الہام بمعنی وحی لہذا بقاء وحی غیر تشریعی کی دلیل کا اس میں اشارہ تک نہیں ۔

بلکہ اس کے خلاف تصریح ہے یہ صرف مختار مدعا علیہ کا مغالطہ تھا ۔

عدالت خود اصل عبارت بلکہ اصل کتاب ملاحظہ فرمائے ۔

......

## (مختار مدعا علیہ کی تاویلات رکیکہ)

واما ذکر ولایت اجمالا فقد قال اللہ تعالیٰ الا ان اولیآء اللہ لاخوف علیھم ولا ھم یحزنون الذین اٰمنوا وکانوا یتقون لھم البشریٰ فی الحیوۃ الدنیا وفی الاخرۃ وقال اللہ تعالیٰ ان اولیاؤہ الا المتقون۔

واما ذکر شعیب آن تفصیلاً پس باید دانست کہ ازان جملہ الہام است، عین الہام بانبیاء اللہ ثابت است آنرا وحی میگویند، واگر بغیر ایشان ثابت میشود اور اتحدیث میگویند وگاہے در کتاب اللہ مطلق الہام را خواہ بانبیاء اللہ ثابت است خواہ باولیاء اللہ وحی نامند مطلق الہام کاہے در صورۃ کلام از پردۂ غیب ممکن لاریب نازل میگردد کما قال اللہ تعالیٰ اذ اوحیت الی الحواریٖن ان اٰمنوا بی وبرسولی وقال اللہ تعالیٰ واوحینا الی ام موسیٰ ان ارضعیہ واذا خفت علیہ فالقیہ فی الیم ولا تخافی ولا تحزنی انا رآدوہ الیک وجاعلوہ من المرسلین۔ وقال اللہ تعالیٰ قلنا یا ذالقرنین اما ان تعذب واما ان تتخذ فیھم حسناً وقال النبی صلی اللہ علیہ وسلم قد کان فیمن قبلکم من الامم محدثون فان یک فی امتی احد فانہ عمر۔

وگاہی ہمیں الہام بواسطۂ ملک میشود کما قال اللہ تعالیٰ واذکر فی الکتاب مریم اذانتبذت من اھلھا مکانا شرقیا فاتخذت من دونھم حجابا فارسلنا الیھا روحنا فتمثل لھا بشراً سویا قالت انی اعوذ بالرحمٰن منک ان کنت تقیًا قال انما انا رسول ربک لاھب لک غلاماً ذکیا قالت انی یکون لی غلام ولم یمسسنی بشر ولم اک بغیا قال کذالک قال ربک ھو علی ھین ولنجعلہ آیت للناس ورحمۃ مناوکان امرا مقضیًا وقال اللہ تعالیٰ واذ قالت الملآئکۃ یا مریم ان اللہ اصطفٰک وطھرک واصطفٰک علی نسآء العالمین یا مریم اقنتی لربک واسجدی وارکعی مع الراکعین وقال اللہ تعالیٰ اذ قالت الملآئکۃ یا مریم ان اللہ یبشرک بکلمۃ منہ اسمہ المسیح عیسیٰ بن مریم وجیھا فی الدنیا والآخرۃ ومن المقربین۔

وگاہے ہمیں الہام بہمیں طریق واقع می شود کہ خود بخود از دل صاحب الہام کلامی جوش می زند وآں را بر زبان می آرند وفی الحقیقۃ

آن کلام رحمانی است بہ زبان او جاری گشتہ نہ کلام نفسانی این قسم الہام کہ بر انبیاء اللہ می شود او را نفث فی الروع گویند کما قال النبی صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم الا ان روح القدس نفث فی روعی واگر بہ نسبت اولیاء اللہ می شود او را نطق سکینہ بگویند چنانچہ صحابہ ذکر فرمودہ اند ماکنا نبعد ان السکینۃ تنطق علی لسان عمر وقلبہ۔ وبسیار قصص از مثال این جناب فاروق اعظم مروی است واز جملہ اقسام الہام خواب است کہ کسی را از مقبولین عالی مقام در حالت مقام بر امرے از امور غیبیہ مطلع می فرمایند۔

لم یکن من النبوۃ الا المبشرات قالوا وما المبشرات قال الرؤیا الصالحۃ یراہا او تری لہ (واز عمدہ کمالات ولایت تعلیم غیبی است) قال اللہ تعالیٰ وقال لہم نبیہم ان اللہ قد بعث لکم طالوت ملکا قالوا انّٰی یکون لہ الملک علینا ونحن احق بالملک منہ ولم یؤت سعۃ من المال قال ان اللہ اصطفٰہ علیکم وزادہ بسطۃ فی العلم والجسم۔

وظاہر است کہ طالوت نبی نبود وقال اللہ تعالیٰ فوجد عبدا من عبادنا اٰتینٰہ رحمۃ من عندنا وعلمنٰہ من لدنا علما (منصب امامت ص ۳۲ تا ۳۴) بعبارت مذکورہ سے مندرجہ ذیل امور ثابت ہوئے۔

(۱) انبیاء کرام کو بھی وحی ہوتی ہے اور الہام بھی۔

(۲) چونکہ انبیاء کا الہام بھی قطعی ہوتا ہے لہذا وحی کہلاتی ہے اس کا حکم بھی وحی کا ہوتا ہے۔

۳ جو الہام غیر انبیاء کو ہو وہ وحی نہیں ہوتا۔ بلکہ تحدیث کہلاتا ہے۔

(۴) قرآن میں اس عام الہام کو بھی مجازاً وحی کہا گیا ہے۔

## مطلق الہام کی چند صورتیں

(۱) بصورت کلام از پردۂ غیب، جیسے واوحینا الی الحواریین واوحینا الی ام موسٰی وقلنا یاذالقرنین یہ سب الہام وتحدیث ہے نہ کہ وحی نبوت۔

(۲) یہی الہام بواسطہ ملک الہام ہوتا ہے جیسے فارسلنا الیہا روحنا اذ قالت الملٰئکۃ یامریم وغیرہا وغیرہا) تمام و آیات جو اس مختار مدعا علیہ نے پیش کی ہیں۔

(۳) کبھی اس الہام کا یہ طریقہ ہوتا ہے کہ خود بخود صاحب الہام کے دل سے جوش مارتا ہے۔

(۴) اس میں سے جو قسم الہام کی انبیاء کرام کو ہوتی ہے اسے نفث فی الروع کہتے ہیں اور جو اولیاء اللہ کو ہوتی ہے

اسے نطق سکینہ کہتے ہیں۔

عدالت خود ملاحظہ فرمائے کہ کس قدر وضاحت کے ساتھ وحی الہام کی تقسیم فرمائی ہے اور وحی مطلقاً بمعنی وحی نبوت اور الہام کی وہ قسم جو وحی کہلاسکتی ہے انبیاء کے ساتھ مختص کر دی ہے بعد کے واسطے کوئی سلسلہ وحی نہ چھوڑا صرف الہام کے وہ اقسام جو اولیاء اللہ میں پائے جاتے ہیں اور تحدیث یا نطق سکینہ یا الہام وکشف سے نامزد کئے جاتے ہیں جیسا کہ فتوحات سے مفصل پیش کر چکا باقی ہو تا یا ہے۔ پس اس سے بھی ہماری ہی تائید ہوئی الہام باقی ہے نہ وحی نہ الہام بمعنی وحی۔ لہذا بقاء وحی غیر تشریعی کی دلیل کی اس میں اشارہ تک نہیں۔ بلکہ اس کے خلاف تصریح ہے یہ صرف مختار مدعا علیہ کا مغالطہ تھا۔ عدالت تو دراصل عبارت بلکہ اصل کتاب ملاحظہ فرمائے۔

اس قدر واضح اور صریح عبارت کے متعلق مختار مدعا علیہ کی مندرجہ ذیل تاویل کس قدر بہتان وافترا پر جرأت وجسارت ہے کہ دونوں مگر دونوں کے مسلم ومقتدا پیشوا جناب مولوی اسمعیل صاحب کا جو حوالہ گواہان مدعا علیہ نے پیش کیا ہے وہ ان دونوں کے خلاف اور احمدیوں کی تائید ہے۔

(الجواب)

(۱) مولانا شہید رح کا علم وفضل روشن ہے مگر مختار مدعا علیہ انہیں مدعیہ یا گواہ مدعیہ و یا مختار مدعیہ کا مسلم مقتدا و پیشوا جو لکھ رہا ہے یہ جوڈیشل اصول پر درست نہیں کوئی ایک سوال جرح میں ان کے متعلق نہیں آیا اس پر عدالتی یہ نوٹ موجود ہے کہ فریق اول کو ان الفاظ پر بڑا اعتراض ہے کہ یہ الفاظ انہوں نے تسلیم کئے مختار مدعا علیہ اس کا حوالہ مسل سے پیش کرے مگر وہ نہ پیش کر سکا۔

(۲) اس کو احمدیوں کی تائید سمجھنا شاید بناء غلط فہمی ہو ورنہ اس میں کہیں تائید کا اشارہ کنایہ تک نہیں کیونکہ مرزا صاحب کے آنتوں کا دعوی بقاء وحی غیر تشریعی ہے اور یہاں وحی مطلقاً بلکہ وہ الہام بھی جو بمعنی وحی انبیاء کو ہوتا ہے بند ہے صرف الہام اور تحدیث و نطق سکینہ یا رویاء صالحہ باقی ہیں اور باقی تمام سلسلہ وحی منقطع ومسدود لپس اس سے اپنی تائید نکالنا مختار مدعا علیہ کی خوش فہمی ہے ورنہ مطلب واضح ہے۔

(۵) پانچواں حوالہ تفسیر روح المعانی ج ۷، ص ۱۵

اس میں ابن حجر ہیتمی کا قول نقل کیا ہے کہ عیسیٰ پر وحی وقت نزول بواسطہ جبرئیل ہوگی۔

الجواب

اس کا مکمل جواب اوپر گزر چکا مختار مدعا علیہ حسب عادت ایک ایک چیز کو متعدد مرتبہ لاکر طول دیتا ہے خلاصہ یہ ہے کہ ابن حجر ہیتمی کی ذاتی رائے ہے۔ جو قرآن وحدیث اور علماء سلف کے سراسر خلاف ہے جو کسی پر حجۃ نہیں، مسلمہ فریقین کے بزرگ امام محی الدین ابن عربی رح فرماتے ہیں کہ

فله الکشف اذ نزل ولا الالهام کہ نزول کے بعد اس پر کشف والہام ہوگا نہ وحی گو لفظ وحی کا مجازاً بمعنی الہام اس پر بولا جائے (پورا حوالہ اس سے قبل فتوحات ج ۳ ص ۳۵۳ س ۲ ص ۲۳۸ سے نقل کر چکا ہوں۔

گواہ مدعا علیہ کے مسلّم بزرگ امام شعرانی یواقیت مبحث ۳۵ ص ۱۸۸ و ۱۸۹ پر فتوحات سے نقل کرتے ہیں کہ وھذ باب الخلق بعد موته محمد صلعم فلا یفتح لاحد الی یوم القیامة ولکن بقی للاولیاء وحی الالهام الی قوله قال ولو ان الوحی علی لسان جبرئیل علیه السّلام کان باقیاً محمد صلی الله علیه وسلم لکان عیسٰی اذا نزل لا یحکم بشریعة محمد صلی الله علیه وسلم وانما یحکم بشریعة انی یوحی الیه جبرئیل الی قوله اعلم ان الوحی لا ینزل به الملک علی غیر قلب النبی اصلاً۔

وحی کا بیان کر کے فرمایا کہ یہ دروازہ وحی نبوت بعد وفات محمد صلی اللہ علیہ وسلم بند ہو چکا اب یہ قیامت تک کسی کے واسطے نہیں کھل سکتا اولیاء کے واسطے صرف وحی الہام ہے نہ کوئی وحی آگے تصریح فرمائی کہ اگر بواسطہ جبرئیل سلسلہ وحی بعد آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم باقی ہوتا تو عیسیٰؑ بعد نزول شریعتہ محمدیہ کے کیوں پیرو ہوتے وہ اسی وحی کی اتباع کرتے جو جبرئیل لاتے! کتنی وضاحت سے امام شعرانی رح اور امام ابن عربی رح جو گواہ مدعا علیہ کے بھی مسلم بزرگ ہیں تصریح فرمارہے ہیں کہ عیسیٰؑ پر بعد نزول صرف کشف والہام بلا واسطہ جبرئیل ہوگا وحی بواسطہ جبرئیل ہرگز نہ ہوگی۔

اس کے مقابل پر ابن حجر ہیتمی جیسے غیر مسلّم شخص کی شخصی رائے پیش کرنا صرف مختار مدعا علیہ کی رائے ہے اور تعجب تو اس پر ہے کہ اپنے نبی کے خلاف اُسنے ابن حجر ہیتمی کو کیوں مان لیا حالانکہ مرزا صاحب کے خلاف احادیث نبویہ بھی عیاذاً باللہ ردی کی طرح پھینک دیتے ہیں اور خود مرزا صاحب ازالہ اوہام ص ۲۳۸ پر فرماتے ہیں کہ "ایک فقرہ بھی جبرئیل لائیں وہ بھی وحی نبوت و رسالت ہے جو بند ہے"، ملاحظہ فرمائیں وحی تو بڑی چیز ہے ایک فقرہ لانے کو بھی ممانعت فرمارہے ہیں اس سے علاوہ ہمارے جواب کی تکمیل کے مختار مدعا علیہ کی خود مرزا صاحب کی کتب سے ناواقفی اچھی طرح واضح ہوگئی بہرحال یہ حوالہ بھی مدعا علیہ کے لیے مفید اور ہم پر حجت نہ ہو سکا۔

## ساتواں حوالہ حجج الکرامۃ کہ

"آرندہ وحی بسوی او جبرئیل باشد بلکہ ہمیں یقین دارم"

(الجواب)

یہی ماسبق جواب بعینہ کافی ہے تفصیل اوپر گزر چکی نواب صدیق حسن خان غیر مقلد کی ذاتی اور شخصی رائے کتاب اللہ

اور کتاب الرسول اور مسلّم بزرگان دین واسلاف کے خلاف ہرگز حجۃ نہیں ہوسکتی نہ وہ امام ہیں نہ مسلم عالم نہ ہمارے فرقہ کے نہ مرزا صاحب کے۔ ان کا حوالہ بالکل غیر متعلق ہے باقی گواہوں کا انہیں مسلمان کہنا یہ اور چیز ہے اور مسلم ہونا اور بات دنیا میں ہزاروں مسلمان فاش غلطیاں کرنے والے فاسق وفاجر بھی ملینگے اور جو مسلمان بھی ہیں۔ پھر انہیں مسلّم کون مانتا ہے فتوٰی رشیدیہ میں انہی رئیس عاملین ، باالحدیث یعنی غیر مقلد بنا کے ان کے حوالے غیر مقلدین پر اتمام حجت کے لیے نقل کیے ہیں اس سے ان کا مسلم ہونا ثابت نہیں ہوسکتا تمام مسلمان مرزا صاحب اور ان کے خلفاء کے حوالے الزاماً نقل کرتے ہیں کیا خلفاء یا مرزا صاحب کو تسلیم کر لیا مفصل جواب اوپر دو مرتبہ عرض کر چکا ہوں۔ آٹھواں حوالہ بھی پہلے حوالہ کا تتمہ وہی تشریع اور غیر تشریع کے متعلق یواقیت کا ہے۔ جس کا جواب مکمل پہلے نمبر میں آچکا ہے اور اصل بحث میں جو جواب دیا تھا مختار مدعا علیہ نے اُسے لاجواب سمجھ کر نام تک نہ لیا لہذا اسی کا حوالہ دے کر عدالت کی توجہ گرامی اصل بحث کی طرف مبذول کراتا ہوں اگر عدالت کا خوف نہ ہوتا تو میں بھی مختار مدعا علیہ کی طرح بار بار وہی عبارت دھراتا رہتا ملا علی قاری نے صرف اس حدیث کی باعتبار سند کے تردید کی ہے جس کے الفاظ یہ ہیں ، ان جبرئیل لا ینزل الخ اس سے ان کا نواب صاحب کا مؤید ہونا نہیں پایا جاتا ۔ نیز کسی کا قول نقل کرنا اور چیز ہے اور تائید کرنا اور بات ہے یہی مضمون کتاب الاشاعت کا ہے غرض ایک ہی چیز ہے مکرر نقل سے مکرر دلیل نہیں بن سکتا ۔

## (خلاصہ بحث)

مختار مدعا علیہ اور اس کے گواہ ایک آیت یا ایک حدیث یا ایک کسی مسلم بزرگ کا قول نہ پیش کر سکے جس سے بقاء وحی غیر تشریعی آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم سے ثابت ہوسکتا ہاں الہام کے بقاء کے متعلق حوالے نقل کئے وہ ہمارے مؤید اور ان کے مخالف ہیں ہم تو یہی کہتے ہیں کہ وحی نبوۃ مطلقاً بند ہے الہام کشف وحی مجازی لغوی باقی ہیں۔

بخلاف اس کے انسداد وحی نبوۃ پر ہم نے سات آیات کا حوالہ خاتم النبین کی تفسیر سے اور آیات مفصل کل (۱۵) آیات اور (۲۵) مفصل اور چار صریح حدیثیں اسی سلسلہ کی نیز مسلّم بزرگان دین کے فتوحات، یواقیت، علم الکتاب، فتاوی ابن حجر مکی، شفاء شریف، شرح شفاء ملا علی قاری، نسیم الریاض علامہ خفاجی وغیرہ سے متعدد صریح صریح لاجواب حوالے پیش کئے جس میں اکثر تو ایسے لاجواب ہیں جن کا بحث میں مختار مدعا علیہ نے نام تک نہ لیا اور بعضوں میں مغالطہ دینے کی ناکام کوشش کی جس کی حقیقت جواب الجواب میں آشکار ہوگئی۔ بہر حال ہم نے یہ مسئلہ بحمد اللہ ۴۵-۵۰ دلیلوں سے روز روشن کی طرح واضح کر دیا۔ کہ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کے بعد وحی نبوۃ کا سلسلہ منقطع و مسدود ہے۔ مرزا صاحب کے مریدین کے واسطے مرزا صاحب کی بھی سند پیش کر دی کہ جب تک دعوای نبوۃ صاف

نہ تھا فرماتے ہیں کہ

"لیکن وحی نبوت پر تو تیرہ سو برس سے مہر لگ گئی" ازالہ ص ۲۲۱"

"آپ کی وفات کے بعد وحی نبوت منقطع ہو گئی ہے اور آپ کے ساتھ نبوت کو ختم کر دیا ہے (حمامۃ البشریٰ کلاں ص ۶۶ خورد ص ۴۸")

(۶)

## مرزا صاحب کے نزدیک صرف تشریعی وحی بند ہے

اس سلسلہ میں بلا وجہ توضیح مرام۔ ازالہ اوہام۔ کشتی نوح۔ استفتاء پرانی تحریریں۔ براہین احمدیہ۔ حقیقۃ الوحی مواہب الرحمن۔ آئینہ کمالات اسلام۔ ضمیمہ براہین ۵ ج۔ ایک غلطی کا ازالہ۔ چشمہ معرفت۔ سرمہ چشم آریہ۔ تتمہ حقیقۃ الوحی الوصیۃ۔ تجلیات الٰہیہ کے متعدد جدید حوالہ دے کر لا حاصل طول دیا اور یہ ثابت کرنا چاہا ہے کہ جس وحی کو مرزا صاحب بند فرماتے ہیں۔ وہ وحی تشریعی ہے ورنہ مطلق وحی کا دعویٰ اور یہ کہ آپ کو وحی ہوتی ہے۔ مرزا صاحب نے اپنی کل کتب میں تقریباً لکھا ہے۔

الجواب

(۱) اس سے ہمارا نقصان کیا گویا یہ تو اقراری کفر ہے۔

(۲) مرزا صاحب کی عادۃ ہی متعارض اقوال کی ہے۔ اور یہی کافی دلیل اس امر کی ہے کہ ان کے کشوف اور الہامات رحمانی نہیں۔ جیسا کہ شیخ نے فتوحات میں جا بجا لکھا ہے۔ اور تائید میں ولو کان من عند غیر اللہ لوجدوا فیہ اختلافاً کثیراً پیش فرمایا ہے۔

(۳) ان عبارات میں یا وحی تشریعی اور غیر تشریعی کا ذکر ہے یا مطلق وحی کا۔ مگر میں نے وحی نبوت ورسالت کا انقطاع وانسداد مرزا صاحب کی عبارت سے پیش کیا ہے۔ جو میرا دعویٰ تھا۔ اور صریح عبارت پیش کی ہے۔

پھر ملاحظہ فرمائیں کہ:۔

(۱) کیونکہ جس میں شان نبوۃ باقی ہے۔ اس کی وحی بلاشبہ وحی نبوت ہے۔ (ایام الصلح ص ۱۴۶)

(۲) "نبی کی وحی وحی نبوت کہلائیگی۔" (سراج منیر ص ۴)

(۳) "ایک فقرہ ہے جبرئیلؑ لائیں وہ بمعنی وحی نبوت ورسالت ہے جو بند ہے۔" (ازالہ ص ۲۳۸)

(۴) "لیکن وحی نبوت پر تو تیرہ سو برس سے مہر لگ گئی کیا یہ مہر روشن وقت ٹوٹ جائیگی" (ازالہ اوہام ص ۲۲۱)

ان واضح عبارات کی شرح ان گول مول عبارات سے ناممکن ہے۔

(عنوان ۷)

# کیا مسیح موعود کے نزدیک آپ کی وحی قرآنی وحی کے برابر ہے

مذکورہ بالا حوالجات جو عنوان ۱۲ میں درج کیے گئے۔ وہ تو جب کے ہیں۔ کہ اس وقت تک دعویٰ نبوت نہ تھا۔ اور ختم نبوت کے مسئلہ میں مسلمانوں کے ہمنوا تھے۔ اُس کے بعد دعویٰ نبوت بلکہ نبوت مستقلہ اور وحی وغیرہ کا کیا۔ اور وحی بھی کوئی گھٹیا نہیں۔ بلکہ قرآن کے ہم پلہ۔ اس کی طرح منزہ قابل ایمان لائینگے۔ ملاحظہ ہو۔

(۱) جب کہ مجھے اپنی وحی پر ایسا ایمان ہے۔ جیسا کہ توریت اور انجیل اور قرآن کریم پر۔" (اربعین ص۱۹ نمبر۴)

آنچہ من بشنوم ز وحی خدا
بخدا پاک دانمش ز خطا
ہمچو قرآں منزہ اش دانم
از خطا ہا ہمیں است ایمانم (درثمین ص۲۸۷)

اس کی تاویلات رکیکہ جو مختار مدعا علیہ نے پیش کی ہیں۔ یا مرزا صاحب کی دوسری مجمل عبارات الہدیٰ نزول المسیح وغیرہا سے پیش کی ہیں۔ اُن کے متعلق یہی گزارش ہے۔ کہ وہ جواب نہیں ہو سکتیں۔ چونکہ مفصل بحث اوپر سلسلہ ایمانیات میں گزر چکی ہے۔ اُس کا اعادہ نہیں کرتا صرف حوالہ پر اکتفا کرتا ہوں۔ اور عدالت کی توجہ اس امر کی طرف مبذول کراتا ہوں۔ کہ واضح عبارت کا حل مجمل اور محتمل المعنے عبارت سے نہیں ہوا کرتا۔ نیز جس شخص کی عادت متعارضات اور اختلاف گوئی کی ہو۔ اس کی ایک عبارت دوسری کی شرح نہیں بن سکتی۔

---

پہلی وجہ تکفیر یعنی دعوای وحی نبوت ختم ہوا۔

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

# ختم نبوت

دوسری وجہ تکفیر ختم نبوت کا انکار اور خاتم النبیین کے بعد نبوت کا دعویٰ کرنا۔ اور اپنے آپ کو تشریعی نبوۃ کا مدعی سمجھنا۔ اور احکام شرعیہ میں تغیر و تبدل کرنا۔

## دوسری وجہ تکفیر کا رد

## جماعت احمدیہ حضور صلعم کو خاتم النبیین یقین کرتی ہے۔

## قول مختار مدعا علیہ

"دوسری وجہ تکفیر فریق مخالف نے یہ بیان کی ہے۔ کہ مرزا صاحب اور آپ کے معتقدین آنحضرت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے خاتم النبیین کے منکر ہیں۔ اور آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کو خاتم النبیین یقین کرنا ضروریات دین سے ہے۔ اور جو ضروریات دینی سے کسی کا انکار کرے وہ کافر ہے۔ لہذا مرزا صاحب اور ان کے متبعین کافر ہوئے''۔

اس مدعا کے نقل میں اسی مدعی نے مغالطہ سے کام لیا ہے۔ صرف خاتم النبیین کا انکار نہیں۔ بلکہ خاتم النبیین کا اسلامی معنی کے رو سے انکار ہے۔ جیسا کہ میں اصل بحث میں بوضاحت پیش کر چکا ہوں۔ جس کا جواب کجا ذکر تک بھی نہیں کیا گیا اور یہی خاتم النبیین بمعنی تمام نبیوں کے آخری نبی جس کے بعد کوئی نبی نہ بنایا جاوے۔ ضروریات دین سے ہیں جس کے واسطے شہادت اور بحث میں بحوالہ مندرجہ ذیل تفصیل سے پیش ہو چکے۔

(۱) اول الانبیاء آدم وآخرہم محمد صلی اللہ علیہ وسلم (شرح عقائد ص۹۹)

(۲) اذلم یعرف محمداً صلی اللہ علیہ وسلم آخر الانبیاء فلیس بمسلم لانہ من ضروریات الدین (اشباہ والنظائر ص۲۹۶)

یہی تصریحات تقریباً ۱۵ کتب سے جن میں (بحر الرائق ج۵ ص۱۳۰) بھی ہے۔ جسے گواہ ۱ نے بجواب جرح ۷/ مارچ ۳۳ء مسلم مانا ہے۔

پس خلاصہ یہ ہوا۔ کہ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کا خاتم النبیین بمعنی تمام نبیوں کا آخری ہونا ضروریات دین سے ہے اور اس کا منکر کافر ہے۔ اور ظاہر ہے۔ کہ مرزا صاحب آخر وقت تک اسی کفر پر قائم رہے۔ اور ان

کے امتی اس وقت تک اس کفر پر مصر ہیں۔ لہذا ان کے کفر میں شک و شبہ کی گنجائش نہیں۔

مختار مدعا علیہ نے اصل اعتراض کو نظر انداز کر کے لفظ خاتم النبیین کا اقرار مرزا صاحب کی کتب ذیل سے پیش کیا ہے۔

(۱) انجام آتھم (۲) الحکم ۱۷/مارچ ۱۹۰۵ء۔ (۳) ازالہ اوہام۔ (۴) آئینہ کمالات۔ (۵) ایام الصلح (۶) کرامات الصادقین۔ (۷) ایک غلطی کا ازالہ (۸) مواہب الرحمن (۹) حقیقت الوحی۔ (۱۰) استفتاء۔ نیز بیان گواہ ۱ )

## اصل معاملہ

بات یہ ہے کہ مرزا صاحب جب تک خود کھل کے نبی نہ بنے تھے۔ اور وہ نبوۃ پر پردے ڈال رکھے تھے۔ اس وقت تک تو خاتم النبیین کے لفظ کا بھی اقرار ہے۔ اور اسلامی معنے کا بھی ملاحظہ ہو۔

(۱) ایام الصلح ۱۴۶ اللہ تعالے فرماتا ہے۔ ولکن رسول اللہ وخاتم النبیین اور حدیث میں ہے لا نبی بعدی ......... تا اور اگر کوئی نبی نیا یا پرانا آوے۔ تو ہمارے نبی صلی اللہ علیہ وسلم کیونکر خاتم الانبیاء رہیں۔ ہاں وحی ولایت و مکالمات الہیہ کا دروازہ بند نہیں۔

(۲) ایام الصلح اردو ص ۱۴۶ ،،

(۳) مسیح کیونکر آسکتا تھا۔ وہ رسول تھا۔ اور خاتم النبیین کی دیوار روئین اس کو آنے سے روکتی ہے سو اس کے ہمرنگ آیا وہ رسول نہیں مگر رسولوں کے مشابہ ہے (ازالہ ص ۲۱)

(۴) اکتالیسویں آیت ماکان محمدًا ابا احد من رجالکم ولکن رسول اللہ و خاتم النبیین یعنی محمد صلی اللہ علیہ وسلم تم میں سے کسی مرد کا باپ نہیں۔ مگر وہ رسول اللہ ہے۔ اور ختم کرنیوالے نبیوں کا،، یہ آیت بھی صاف دلالت کر رہی ہے کہ بعد ہمارے نبی صلی اللہ علیہ وسلم کے کوئی رسول دنیا میں نہیں آئیگا ۱۲ (ازالہ ص ۶۱۴)

(۵) قرآن کریم بعد خاتم النبیین کے کسی رسول کا آنا جائز نہیں، خواہ وہ نیا رسول ہو یا پرانا ہو۔ کیونکہ رسول کو علم دین بتوسط جبرئیل ملتا ہے۔ اور باب نزول جبرئیل بہ پیرایہ وحی رسالت مسدود ہے اور یہ بات خود ممتنع ہے، کہ دنیا میں رسول تو آوے، مگر سلسلہ وحی رسالت نہ ہو۔ (ازالہ ص ۷۶۱)

(۶) حمامۃ البشریٰ ص ۲۰ )

الا تعلم ان الرب الرحیم الی قولہ وختم اللہ بہ النبیون

(۷) اور سیدنا و مولانا حضرت محمد مصطفےٰ صلی اللہ علیہ وسلم ختم المرسلین کے بعد کسی دوسرے مدعی نبوۃ و رسالت

کو کافر اور کاذب جانتا ہوں۔ میرا یقین ہے۔ کہ وحی رسالت حضرت آدم صفی اللہ سے شروع ہوئی اور جناب رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم پر ختم ہو گئی۔ (دین الحق ص۲۷ حقیقۃ النبوۃ ص۸۹)

(۸) آسمانی فیصلہ ص۳ وغیرہا وغیرہا)

مگر یہ عقیدہ مسلمانوں کے مطابق ۱۹۰۱ء سے قبل تھا۔ اس کے بعد نبوت سے پردہ اٹھا اور خود نبی و رسول بلکہ تمام رسولوں سے اعلیٰ جس سے تمام رسول زندہ ہو گئے۔ تو صرف لفظ خاتم النبیین فرماتے رہے اور معنی بدل ڈالے۔ چنانچہ پیش کردہ حوالوں سے جو ۱۹۰۱ء کے بعد کے ہیں۔ صرف لفظ خاتم النبیین ضرور ہے۔ مگر اسلامی معنے جو ضروریات دینی سے ہے کہ ایسے آخری نبی جن کے بعد کسی قسم کا کوئی بھی نبی نہ بن سکے۔ ہرگز نہیں ہے۔

لہذا بلحاظ اسلامی معنے مرزا صاحب کا خاتم النبیین سے منکر ہونا بدستور رہا اس مغالطہ سے اس کا جواب نہ بن سکا۔

باقی تفصیل ان شاء اللہ تعالیٰ آگے اپنی جگہ پر آئے گی۔

جمیع مسلمان بعد حضرت صلی اللہ علیہ وسلم ایک نبی کا آنا مانتے ہیں۔

اس ہیڈنگ میں بھی لفظوں کے ہیر پھیر کا ایک مغالطہ ہے جو آگے معلوم ہوگا۔ یہاں صرف یہ گزارش ہے اگرچہ جمیع مسلمان حضرت عیسٰے علیہ السلام کے منتظر ضرور ہیں۔ مگر ایک مسلمان بھی آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کے بعد کسی کا نبی بنایا جانا یا کسی کو آپ کے بعد منصب نبوۃ عطا ہونا جائز نہیں سمجھتا۔ بلکہ آپ کے بعد دعویٰ نبوت کو کفر سمجھنا اجماعی عقیدہ ہے جیسا کہ اپنی جگہ پر آئے گا۔ پس کسی گزشتہ نبی کا بحیثیت امتی یا مجدد آنا اور چیز ہے۔ اور کسی کا منصب نبوۃ پر فائز ہونا اور آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کے بعد دعویدار نبوت ہو کر نبی بننا اور معاملہ ہے ہر عقلمند دونوں کے فرق کو سمجھتا ہے مختار مدعا علیہ بلاوجہ مغالطہ دینا چاہتا ہے۔ فاعتبروا یا اولی الابصار

## خلاصہ استدلال مختار مدعا علیہ

اس ہیڈنگ کے تحت مختار مدعا علیہ نے جو پیش کیا ہے اس کا خلاصہ صرف اس قدر ہے۔ کہ اگر خاتم النبیین کے معنے یہ ہوں۔ کہ آپ کے بعد کوئی نبی نہیں آسکتا۔ تو یہ معنے تمام مسلمانوں کے عقیدے کے خلاف ہیں۔ کیونکہ وہ آنحضرت صلی اللہ علیہ وآلہٖ وسلم کے بعد حضرت عیسٰے علیہ السلام کا آنا بحیثیت نبی کے مانتے ہیں۔ اور گواہ مدعیہ نمبر۲ کی جرح سے تائید کی کہ حضرت عیسٰے علیہ السلام جب نازل ہوں گے۔ تو نبی ہوں گے۔ یوں ہی ملا علی قاری سے کہ جس نے یہ کہا۔ کہ حضرت عیسٰے علیہ السلام مسلوب النبوۃ ہو کر آئینگے۔ وہ کافر ہو گیا۔ کیونکہ نبی سے اس کی موت کے بعد بھی وصف نبوۃ زائل نہیں ہوتا۔ پس اگر خاتم النبیین سے مراد ہر قسم کے نبی ہیں تو عیسٰے بھی دوبارہ نہیں آسکتے

اگر کہو۔ نئے کا آنا منع ہے۔ پرانے کا نہیں۔ تو ہم بڑے ادب سے کہیں گے۔ کہ اگر پرانے نبیوں کا استثناء ہوسکتا ہے تو نئے امتی غیر تشریعی کا بھی استثناء ہوسکتا ہے (ملخصاً بلفظہ)

## (خلاصہ)

اس میں لفظی متعدد مغالطہ ہیں۔ وضاحت کے واسطے حسب ذیل عنوانات قائم کرتا ہوں۔

(۱) خاتم النبیین کے معنے مسلمان کیا کرتے ہیں۔

(۲) کیا مسلمان حضرت عیسےٰ علیہ السلام کا آنا بحیثیت نبی کے مانتے ہیں۔

(۳) کیا حضرت عیسےٰ علیہ السلام مسلوب النبوۃ ہوں گے۔

(۴) کیا ان پر وحی بواسطہ جبرئیل ہوگی۔

(الجواب)

(۱) خاتم النبیین کے معنے مسلمان کیا کرتے ہیں۔

مختار مدعا علیہ نے خاتم النبیین کے جو یہ معنے مسلمانوں کی طرف منسوب کئے ہیں۔ کہ آپ کے بعد کوئی نبی نہیں آسکتا یہ محض مغالطہ ہے۔ بلکہ مسلمان یہ معنی کرتے ہیں۔ اور اُن کا عقیدہ ہے۔ کہ درحضور سرور کائنات صلی اللہ علیہ وسلم تمام انبیاء ورسل اور نبوۃ ورسالت کے ختم کرنے والے۔ اور آخر الانبیاء ہیں آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کے بعد خدائے تعالیٰ کسی کو نبی نہیں بنائے گا۔ نہ کسی کو آپ کے بعد منصب نبوۃ ورسالت عطا کیا جاسکتا ہے۔ باب نبوۃ ورسالت آئندہ مطلقاً مسدود ہے۔

## (اس کا ثبوت ملاحظہ ہو)

(۱) مرزا صاحب کے مسلم رئیس المفسرین فرماتے ہیں۔

"ولکن رسول اللہ وخاتم النبیین الذی ختم النبوۃ فطبع علیھا فلا تفتح بعدہ الی یوم القیامۃ۔

نبی آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم اللہ کے رسول اور خاتم النبیین ہیں۔ جنہوں نے نبوۃ کو ختم کردیا۔ اور اس پر مہر اختتام لگ گئی اب باب نبوت قیامت تک کسی کے واسطے نہ کھلے گا۔"

(۲) علامہ حافظ ابن کثیر رحمۃ اللہ علیہ لکھتے ہیں۔

وقد اخبر اللہ تعالیٰ فی کتابہ ورسولہ صلعم فی السنتہ المتواتر لا نبی بعدی لیعلموا ان کل من ادعیٰ ھذا المقام کذاب دجال مضل وضال الخ (ابن کثیر جلد ۸ صـ۹۱)

ترجمہ:۔ یعنی خدا نے اپنی کتاب اور نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے سنتہ متواترہ میں خبر دیدی۔ کہ لا نبی بعدی تاکہ معلوم ہو جاوے کہ جو بھی آپ کے بعد اس منصب پانے کا دعویٰ کرے، وہ کذاب دجال، گمراہ کنندہ، اور خود گمراہ ہے۔

(۳) ومعنی کونہ آخر الانبیاء انہ لا نبی احد بعدہ۔ وعیسیٰ نبی قبلہ فحین ینزل ینزل عاملا علی شریعتہ محمد صلعم مصلیاً الی قبلتہ کانہ بعض امتہ تفسیر کشاف۔ ج ۲ صـ۲۳۳ (گ مدعیہ ۱)

یعنی آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کے خاتم النبیین و آخر الانبیاء کے یہ معنی ہیں کہ آپ کے بعد کوئی نیا نبی نہیں بنایا جائے گا اور حضرت عیسیٰ پہلے نبی بن چکے ہیں اور دعوائے قبل ہو چکا ہے پس وقت نزول شریعت محمدیہ پر عامل اور محمدی قبلہ کی سمت پر نماز ادا کرینگے گویا آپ کی امت کے ایک فرد ہوں گے۔

(۴) ولا یقدح فیہ نزول عیسیٰ بعدہ فانہ اذا نزل کان علی دینہ مع ان المراد منہ انہ اخر۔

یعنی خاتم النبیین اور آخر الانبیاء کے معنی پر آپ کے بعد نزول عیسیٰ کی زد نہیں پڑ سکتی کیونکہ وہ بعد نزول آپ کے ہی دین پر ہوں گے اور خاتم النبیین کی یہ مراد ہے کہ آپ نبی بننے والوں اور منصب نبوت پانے والوں کے آخری نبی یعنی آپ کے بعد کسی کو منصب نبوت عطا نہیں ہوگا۔ (تفسیر بیضاوی صـ۲۴ گ مدعیہ ۱)

(۵) ابی السعود میں اسی قسم کی تفصیل کے بعد ہے۔

فان معنی قولہ خاتم النبیین لانہ لا نبیاً احد بعدہ وعیسیٰ نبی قبلہ۔

یعنی خاتم النبیین کے یہ معنے نہیں کہ آپ کے بعد کوئی شخص خلعت نبوت سے نوازا جائیگا اور حضرت عیسیٰ ان انبیاء سے نہیں کہ آپ کے قبل یہ خلعت عطا کیا جا چکا ہے۔

(۶) المراد بکونہ خاتم النبیین انقطاع حدوث وصف النبوۃ فی احد من الثقلین بعد تحلیلہ بہا۔ پھر عیسیٰ علیہ السلام کے نزول کا ذکر کر کے کہتے ہیں:

کان نبیا قبل تحلی نبینا صلعم بالنبوۃ روح المعانی (جلد ۹ صـ۳۲ گ مدعیہ)

یعنی خاتم النبیین سے مراد ثقلین جنس و انس ہیں حدوث وایجاد وصف نبوۃ کا انقطاع ہے بعد اس کے کہ اس عالم

ہیں آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم خلعتہ نبوت سے سرفراز ہو چکے ۔ اور عیسیٰ علیہ السلام کو تو یہ خلعت اس عالم میں ہمارے نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم سے قبل عطا کی گئی ۔

(۷) اس سلسلہ میں گواہ مدعا علیہ کے مسلم بزرگ شیخ محمد محی الدین ابن عربی رحمۃ اللہ علیہ یہ فرماتے ہیں ۔

وادعاء النبوۃ قد انقطعت (فتوحات ج ۳ ص ۱۱ س ۲۰ ص ۲۸)

یعنی آنحضرت کے بعد ہر قسم کا دعویٰ نبوۃ یقیناً منقطع ہو چکا ۔

(۸) خود مدعا علیہ اور اس کے گواہان وختاران کے بنی قبل دعوائے نبوت مسلمانوں کے ہم نواہی تھے ۔

ماکان اللہ ان یرسل نبیاً بعد نبینا خاتم النبین وماکان یحدث سلسلۃ النبوۃ بعد انقطاعھا

یعنی ہمارے نبی کریم خاتم النبین کے بعد اللہ تعالے کسی نبی کو بنا کر نہیں بھیجے گا اور نہ سلسلہ نبوت بند و منقطع ہونیکے بعد دوبارہ از سر نو ایجاد کرے گا آئینہ کمالات الاسلام ص ۳۷۷ فروری ۱۸۹۳ء ۔

پس ثابت ہو گیا کہ مسلمان یہ نہیں کہتے کہ خاتم النبین کے یہ معنی ہیں کہ کوئی نبی نہیں آئے گا بلکہ یہ معنی ہیں کہ آپ کے بعد کوئی نیا نبی بنایا نہیں جائے گا اور نہ سلسلہ نبوت بند ہونے کے بعد از سر نو جاری ہو گا اور نہ کوئی آپ کے بعد دعوے نبوت کرے گا بلکہ ہر مدعی نبوت بعد آنحضرت کے بسبب ارشاد گرامی دجال وکذاب ہو گا ۔

یہ محض مختار مدعا علیہ کا کھلا ہوا مغالطہ اور افتراء و بہتان تھا ۔

دوسری تنقیح کا جواب کہ کیا مسلمان حضرت عیسٰی کا آنا بحیثیت نبی مانتے ہیں ۔

یہ بھی ایک مغالطہ ہے اور سفید جھوٹ و افترا ہے ۔ ان میں صفت نبوت ہونا اور چیز ہے جیسا کہ گواہ ۲ مدعیہ نے کہا ہے کہ جب نازل ہوں گے نبی ہوں گے یعنی متصف بہ صفت نبوت اور منصب نبوۃ پر ہونا اور بحیثیت نبی کے ہونا اور چیز ہے ۔

مسلمانوں کا عقیدہ یہ ہے کہ

حضرت عیسیٰ نبی ہیں آپ کو آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم سے قبل اس عالم میں خلعت نبوت سے نوازا گیا یہ صفت آپ کی بحال مگر اس امت میں زمانہ نبوت آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کی عالمگیری کی وجہ سے بحیثیت نبی نہیں آئینگے بلکہ بحیثیت مجدد و خلیفہ رسول اللہ اور امتی کے ہوں گے منصب نبوۃ پر نہ ہوں گے ۔

اور مرزا صاحب یا کسی اور امتی کو آپ کے بعد نبی ماننے سے بعد خاتم النبین کے نبی کا بننا اور از سر نو سلسلہ نبوۃ بند و منقطع ہونے کے بعد کھلتا پایا جاتا ہے یہ بالاتفاق کفر ہے ثبوت ملاحظہ ہو ۔

# احادیث

قال النبی صلی اللہ علیہ وسلم کانت بنوا اسرائیل تسوسہم الانبیاء کلما ھلک نبی خلفہ نبی وانہ لا نبی بعدی و سیکون خلفاء فیکثرون (الحدیث)

بخاری شریف جلد نمبر ۱ ص ۴۹۱ مسلم شریف جلد نمبر ۲ ص ۱۲۶

حضور نے فرمایا کہ بنی اسرائیل کی سیاست انبیاء کرتے تھے جب بھی ایک نبی مرتا تھا تو دوسرا نبی اس کا خلیفہ ہوتا تھا اور میرے بعد یقیناً کوئی کسی قسم کا نبی نہیں بن سکتا ہاں خلفاء ہوں گے اور بکثرت ہوں گے۔
کس صفائی سے سلسلہ نبوت کو ہمیشہ کے لیے ہر طرح سے ختم کر کے سلسلہ خلافت کو جاری فرمایا ہے۔

(۲) ابن عساکر قال النبی صلی اللہ علیہ وسلم الا ان ابن مریم لیس بینی و بینہ نبی ولا رسول الا انہ خلیفتی فی امتی من بعدی۔

حضور صلی اللہ علیہ وسلم فرماتے ہیں خبردار اور واقف ہو جاؤ کہ ابن مریم اور میرے درمیان نہ کوئی نبی غیر مستقل وغیر تشریعی ہے نہ رسول مستقل صاحب شریعت ہے یقیناً ابن مریم میری امت میں میرے بعد صرف خلیفہ ہوں یعنی بحیثیت نبی نہ ہوں گے بلکہ بحیثیت امتی و خلیفہ ہوں گے (فتاوی ابن حجر کی)۔

(۳) عیسیٰ نبی اللہ کے بحیثیت امتی آنے کا فیصلہ گواہ مدعا علیہ کے مسلم بزرگ امام شعرانی و امام ابن عربی رحمتہ اللہ کی زبان فیض ترجمان سے عن الشیخ الاکبر قال فما ختم الولایۃ علی الاطلاق فھو عیسیٰ علیہ السلام فھو الولی بالنبوۃ المطلقۃ فی زمان ھذہ الامۃ وقد حیل بینہ وبین التشریع والرسالۃ فینزل آخر الزمان وارثا وخاتما لا ولی بعدہ بنبوۃ مطلقۃ کما ان محمداً صلعم خاتم النبوۃ لا نبوۃ تشریع بعدہ فیعلم ان عیسیٰ ولو کان بعدہ ومن اولی العزم وخواص الرسل وقد زال حکم من ھذا المقام بحکم الزمان علیہ الذی ھو بغیرہ فیرسل ولیا ذا النبوۃ مطلقۃ ویلھم بشرع محمد صلی اللہ علیہ وسلم ویفھمہ لا علی وجہہ کالاولیاء والمحدثین فھو منا فھو سیدنا فکان آخر الانبیاء کما ان کان آدم اول من نبیا فتختمت النبوۃ بمحمد والولایۃ بعیسیٰ۔

یواقیت ج ۲ بحث ۴۷ ص ۷۶ و ۸۰۔

یعنی بہر حال مطلقاً ہر قسم کی ولایت کا اختتام کرنے والے صرف حضرت عیسیٰ علیہ السلام ہیں پس وہ ولی ہیں

اس صفت نبوۃ کے ساتھ جس کی ڈیوٹی اور منصب اس امۃ کے زمانہ میں ختم ہوگا پس وہ آخر زمانہ میں وارث نبی اور خاتم ولایت ہوکر اتریں گے جن کے بعد کوئی کسی قسم کا ولی نہ ہو سکے گا اور اُس صفت نبوۃ پر ہوں گے جس کا حکم ونفاذ ومذہب ختم ہو چکا ہوگا ۔ پس معلوم ہوا کہ عیسیٰ علیہ السلام اگرچہ آپ کے بعد نبی ہوں گے اور اولوالعزم وخواص رسل سے ہیں مگر ان کی نبوۃ کا حکم اور منصب زائل ہو چکا ہے بوجہ زمانہ نبوۃ غیر یعنی آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم لہذا وہ متصف بصفۃ نبوۃ مطلقہ جس کا زمانہ وحکم ختم ہو چکا ہو گا ۔ اور اولیاء امۃ محمدیہ کی طرح اُن پر شرع محمدی کا الہام ہوگا اور اس امت کے اولیاء میں امتی ہوں گے اور ہم سب کے سردار ہوں گے ۔ پس نبوۃ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم پر ختم ہو چکی اور ولایت حضرت عیسیٰؑ پر ختم ہو گئی مفصل حوالہ سلسلہ وحی والہام جس میں یہ مضمون بھی واضح کیا گیا ہے فتوحات ج ۲ ص ۲۵۳ س ۳ ص ۲۳۸ سے اوپر پیش کر چکا ہوں ان حوالہ جات میں نہایت صفائی سے تصریح موجود ہے کہ عیسیٰ بحیثیت نبی نہ اتریں گے بلکہ بحیثیت ولی وامتی مجدد ہوں گے ان پر شریعت محمدیہ کے متعلق الہام ہوگا نیز یہ بھی وضاحت موجود ہے کہ ان میں پہلے کی عطاشدہ نبوۃ ہی ہوگی مسلوب النبوۃ نہ ہوں گے البتہ چونکہ زمانہ نبوۃ نبی آخر الزمان کا ہے اس لیے اس نبوۃ کا حکم زائل شدہ ہوگا اور وہ منصب نبوت پر نہ ہوگا کیونکہ حکم اور حکومت نبوت نبی آخر الزمان ہوگی ۔ کوئی بھی نبی نیا نہیں بن سکتا پرانا باوجود صفت نبوت کے منصب نبوۃ پر نہیں رہ سکتا ۔

اس سے گواہ ۲ کے فقرہ جرح حضرت عیسیٰؑ نازل ہوں گے تو نبی ہوں گے ، کی بھی شرح ہوگئی ۔ نبی تو ہوں گے اور صفت نبوۃ اُن سے سلب نہ ہوگی مگر خصوصیت زمانہ نبوی کی وجہ سے اس کا حکم زائل ہوگا وہ منصب اور ڈیوٹی نبوت پر نہ ہوں گے بلکہ امتی ہوں گے اور خلیفہ ومجدد نیز ملا علی قاری رحمہ کے ارشاد کی بھی شرح ہوگئی کہ جو صفت نبوت سے انہیں مسلوب مانتا ہے وہ کافر ہے کیونکہ مسلمان تو انہیں متصف بصفۃ نبوۃ مانتے ہیں ہاں منصب نبوۃ پر بوجہ خصوصیت زمانہ نہیں مانتے اور خاتم النبیین کے معنی اس پیش کردہ عبارت کے آخر میں تو خود مسلمانوں کے موافق کر رہے ہیں کہ ومعناہ عند العلماء انہ لا یحدث بعدہ نبیؐ کہ علماء کے نزدیک لانبی بعدی کے معنی یہ ہیں کہ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کے بعد کوئی نیا نبی بنایا نہ جائے گا یا نہ بنے گا لا یحدث کا لفظ ہے جسکے معنی نیا بنانا یا نیا ایجاد کرنا ہوتا ہے اس کی نفی فرما رہے ہیں اسی کے ص ۴۲۶ پر ہے

فھو علیہ السلام ان کان خلیفۃ فی الامۃ محمدیہ فھو رسول و نبی علی حالہ یعنی اس امت میں صرف خلیفہ ہوں گے ورنہ پہلی صفت نبوۃ بحال ہے ۔

چونکہ اس سلب نبوت کے مسئلہ کو درمیان میں متعدد جگہ چھیڑا ہے لہذا اس کو میں ایک محسوس مثال سے واضح کرتا ہوں تاکہ نبی ہوتے اور منصب نبوۃ کے حکم پر نہ ہونے کا فرق اچھی طرح واضح ہو جائے

ہر شخص واقف ہے کہ اگر کسی خصوصی کام یا اعانت کے واسطے حضور سرکار نظام فرمان روائے دکن خلد اللہ ملکہ ہمارے سرکار فرماں روائے ریاست بہاولپور حفظہ اللہ ملکہ کے حدود مملکت میں تشریف لائیں تو ظاہر ہے کہ کوئی معاملہ پڑنے پر وہ یہیں کے قوانین کے پابند ہوں گے اور یہاں جو کام یا سرکاری اعانت فرمائینگے تو یہیں کے قوانین کے ماتحت ہوگی باوجودیکہ وہ بدستور والی ریاست دکن ہیں اور صفت سلطانیہ اُن سے سلوب نہیں ہوگی مگر منصب سلطنت اور اس کی ڈیوٹی وحکمرانی بوجہ حدود سلطنت غیر یعنی ہمارے سرکار عالی جاہ جاری نہ ہوسکے گا کیونکہ ملک اور یہاں کا زمانہ سلطنت دوسرے کا ہے یونہی حضرت عیسٰی نبی ہیں ان کی صفت نبوت سلب نہیں کی گئی مگر ملک اور زمانہ سید المرسلین آقائے دوعالم نبی آخر الزمان کا ہے پس اُن کا مذہب نبوۃ نہ ہوگا بلکہ تابع اور امتی اور مجدد اور معین شریعت وقوانین محمد صلی اللہ علیہ وسلم ہوں گے نہ سلب نبوت کا اعتراض ہوسکتا ہے اور نہ آپ کے بعد نبی ہونے کا نہ نیا نبی بنے گا نہ کوئی اور اس سے،،

(۳) ”تیسری تنقیح بھی کہ کیا حضرت عیسٰی سلوب النبوۃ ہو کر آئینگے،،
بالکل صاف ہوگیا اور مدلل بلکہ مسلم حوالوں سے اس کا قطعی جواب کیا ہوگیا۔

(۴) چوتھی تنقیح کہ ”کیا انہیں وحی بواسطہ جبرئیل ہوگی۔“
اس پر سلسلہ انسداد وحی نبوۃ بہت کچھ بحث ہوچکی ہے اور مسلمہ فریقین حوالے پیش کئے جاچکے ہیں صرف مسلمہ فریقین بزرگ امام شعرانی وامام ابن عربی رحمہ اللہ کے دو مختصر فقرہ اس میں سے مکرر نقل کرتا ہوں۔

فله الكشف اذا نـزل والالهام كما لهذه الامة (فتوحات جلد ۳ - ص ۲۳۸)

یعنی گو مجازاً لفظ وحی بولا جائے مگر اس پر صرف کشف والہام نزول کے بعد ہوگا جیسا کہ اولیاء امت محمدیہ پر ہوتا ہے

ولو ان الوحی علی لسان جبرئیل کان باقیاً بعد محمد صلعم لکان عیسٰی اذا نـزل لا یحکم بشریعة محمد صلعم وانما یحکم بشرع الـذی یوحی به الیه جبرئیل،

یواقیت بحث ۳۵ ص ۱۸۸ و ۱۸۹ منقول از فتوحات باب ۲۴ -

اوپر سے یہ لکھ رہے ہیں کہ وحی نبوۃ کلیۃً گو بند ہوچکی صرف الہام باقی ہے اور عیسٰیؑ پر بھی الہام ہی ہوگا اور اگر وحی بواسطہ جبرئیل بعد محمد صلی اللہ علیہ وسلم بالفرض باقی ہوتی تو عیسٰیؑ بعد نزول شریعت محمدیہ پر عمل نہ کرتے بلکہ جبرئیلؑ کی لائی ہوئی وحی پر عمل پیرا ہوتے پھر نہایت مفصل مدلل الہام عیسٰیؑ پر اور آں حضرت صلی اللہ علیہ وسلم کے بعد انقطاع نزول وحی وجبرئیل پر بحث کی ہے۔

بحمد اللہ چاروں تنقیحیں مدلل ثابت ہوگئیں اور مختار مدعا علیہ کا مسلمانوں پر بہتان اور مغالطہ آشکارا ہوگیا

غالباً اسے اپنے ہاں کا پتہ نہیں کہ سنہ ۱۹۰۱ء سے پہلے مرزا صاحب بھی حضرت عیسیٰ علیہ السلام کے متعلق جو نبی اللہ کا لفظ آیا ہے اس کے متعلق مسلمانوں کی طرح عقیدہ رکھتے ہیں کہ مجازاً ہی حقیقی نہیں ملاحظہ ہو۔

سراج منیر ص ۳ سنہ ۱۸۹۷ء

"ایسے ہی وہ نبی کر کے پکارنا جو حدیثوں میں مسیح موعود کے لیے آیا ہے۔ وہ بھی اپنے حقیقی معنوں پر اطلاق نہیں پاتا وہ علم ہے جو خدا نے مجھے دیا ہے۔ جس نے سمجھا ہو سمجھ لے"۔ ملاحظہ فرمادیں وہ بھی نزول کے وقت انہیں مجازی نبی باعتبار ماکان مانتے ہیں۔

# خاتم النبیّین سے کیا مراد ہے؟

## آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم لفظ خاتم النبیین سے کیا سمجھے؟

اس سلسلہ میں ان کے پاس ایک حوالہ بھی نہیں کہ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے لفظ خاتم النبیین کی تفسیر کسی ایسے مشتبہ لفظ میں کی ہو جہاں مغالطہ ہی کی گنجائش ہو۔ اگر سے ایک غیر متعلق یا ربط حدیث جو خاتم النبیین کی تفسیر کے سلسلہ میں آپ نے نہیں فرمایا۔ اور نہ وہاں لفظ خاتم النبیین ہے اور حدیث بھی سنداً متناً معناً قابل استناد نہیں پیش کی ہے کہ گواہان مدعا علیہ نے اپنے بیانوں میں حدیث لو عاش ابراھیم لکان صدیقاً نبیا کی بنا پر یہ ثابت کیا ہے کہ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم بھی خاتم النبیین سے ہر قسم کی نبوت کا خاتمہ نہ سمجھے۔

(الجواب)

اس کی صحت وسقم و مطلب کی بحث آگے آ رہی ہے۔ میں عدالت کی توجہ اس امر کی طرف مبذول کرانا چاہتا ہوں کہ کس قدر مغالطہ اور حق پوشی ہے۔ کہ جہاں حضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے دراصل لفظ خاتم النبیین کی تفسیر کی ہے اور اس کی مراد بتائی ہے اُسے پوشیدہ رکھ کر جہاں اس کی تفسیر سے دور کا تعلق بھی نہیں اُسے پیش کیا جاتا ہے آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم لفظ خاتم النبیین سے کیا سمجھے اور مخصوص اسی لفظ کی کیا تفسیر فرمائی۔ یہ گواہان مدعا علیہ کے بیان میں مفصل ہے خلاصہ یہ ہے۔ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کی تفسیر لفظ خاتم النبیین)

(۱)۔ ابی ھریرۃ قال النبی صلی اللہ علیہ وسلم انا خاتم النبیین لا نبی بعدی

یعنی میں خاتم النبیین ہوں میرے بعد کوئی بھی کسی قسم کا نبی نہیں ہو سکتا۔ (بخاری، مسلم)

(۲۳) لاتقوم الساعة حتی تبعث دجالون کذابون کلھم انہ نبی وانا خاتم النبیین لانبی بعدی (ابوداود و ترمذی گ ملخص)
یعنی قیامت نہ آئیگی جب تک بہت سے دجال وکذاب نہ آئیں۔ جن سب کا یہ دعویٰ و زعم ہوگا کہ وہ نبی ہیں حالانکہ میں خاتم النبیین ہوں۔ لا نبی بعدی میرے بعد کسی قسم کا کوئی بھی نبی نہیں ہوسکتا۔

(۳) بخاری جلد اول ص۵۰۱ اور مسلم ج ۲ ص۲۴۸ پر ایک محل کی محسوس مثال سے اس حقیقت کو سمجھایا اور اپنے آپ کو خاتم النبیین یعنی اس نامکمل محل کی آخری اینٹ قرار دیا کہ فانا اللبنة وانا خاتم النبیین
ملاحظہ فرمائیں کہ خاتم النبیین کے لفظ سے آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم لا نبی بعدی بلا کسی قسم کی تخصیص کے سمجھ رہے ہیں کہ میرے بعد کوئی نبی کس قسم کا نبی نہ ہوگا۔ اب اگر کوئی تخصیص کرے تو یقیناً وہ بقول مرزا صاحب بے دین و شریر ہوگا۔ ملاحظہ ہو ایام الصلح ص۱۴۶

## (مرزا صاحب کی اس پر مہر تصدیق)

مرزا صاحب بھی سنہ ۱۹۰۱ء سے قبل جب کہ دعویٰ نبوت نہ تھا۔ یہی لا نبی بعدی آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کی تفسیر اور اسی عمومی نفی کے معنی میں قرار دیتے تھے۔ اور کسی قسم کی تخصیص کرنا شرارت بتاتے تھے۔ ملاحظہ ہو ایام الصلح جنوری سنہ ۱۸۹۹ء ص۱۴۶

"لیکن ختم نبوت کا بکمال تصریح ذکر ہے۔ اور پرانے یا نئے نبی کی تفریق کرنا شرارت ہے نہ حدیث میں نہ قرآن میں یہ تفریق موجود ہے اور حدیث لانبی بعدی میں بھی نفی عام ہے۔

پس یہ کس قدر جرأت ہے اور دلیری اور گستاخی ہے کہ خیالات رکیکہ کی پیروی کر کے نصوص صریحہ قرآن کو عمداً چھوڑ دیا جاوے اور خاتم النبیین کے بعد ایک نبی کا آنا مان لیا جاوے اور بعد اس کے جو وحی نبوت منقطع ہو چکی تھی۔ پھر سلسلہ وحی نبوت کا جاری کر دیا جاوے۔ الخ اب کسی امتی کو حق نہیں کہ لانبی بعدی میں اس کے نبی تو نفی عام کہتے ہیں اور وہ کسی قسم کی تخصیص کرے۔ یا لا فتی الا علی لا سیف الا ذوالفقار یا اذا ھلک کسری فلا کسری بعدہ وغیرہ کی آڑ لے ورنہ اپنے نبی کے فتویٰ کی رو سے شریر گستاخ خیالات رکیکہ کی پیروی کرنے والا عمداً نصوص صریحہ قرآنیہ کو چھوڑنے والا ٹھہرے گا۔

(۴) اب آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کے اس واضح فیصلہ اور کھلی ہوئی خاتم النبیین کی تفسیر کے بعد اس سے روگردانی کرنا کسی مومن مسلمان کا کام نہیں۔ بلکہ کافر اور گمراہ ہوگا جو اس فیصلہ سے روگردانی کرے

قال اللہ تعالیٰ ماکان لمومن ولا مومنة اذا قضی اللہ ورسولہ امرا ان یکون لھم الخیرة من امرھم و من یعص اللہ ورسولہ فقد ضل ضلالاً مبینا۔

